## 31 الفلفا (لوسن)

## ALFALFA

(1) دماغی سستی و کاہلی Baryta Carb, Gelsem. (2) بھوک کی کمی Lyco., Sul- (3) میٹھی چیزوں کی خواہش Gentiana Lut., Nux V. Acid Nit, (4) پیشاب میں فاسفیٹ کی کثرت Phur, Argentum Nit Gelsem, Acid Phos, (5) پیشاب کی زیادتی Acid Phos,

**طاقت** : مدر ٹنکچر 5 سے 10 قطرے فی خوراک

**مشاہدہ** : الفلفا بھوک بڑھانے اور وزن بڑھانے میں مجرب کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

## 32 ایلن تھس گلینڈ

## AILANTHUS GLAND

(1) غنودگی Apis, (2) ٹانسلز کی سوزش Baptisia, Arnica, Opium, (3) Bell., کے بداثرات Phytollca Echinacea, Pyrogenium, (4) بدبودار دست یا پیچش Baptisia, Ars Alb، (5) جلد کا نیلی یا ارغوانی ہونا Baptisia, Opium, Arnica, (6) ٹائیفائیڈ بخار Ars Alb, Arnica, (7) پرسوتی بخار Echinacea, Bryonia, Pyrogenium (8) لال بخار Arum Triph, Apis,.

**دافع اثر** : رسٹاکس، نکس وامیکا

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

Scanned by CamScanner

نوٹ : ایلنتھس کی اہم علامات خون کا زہریلا پن اور جلد کا نیلا پن اور مرض کے شروع میں ہی انتہائی نقاہت اور کمزوری ہے۔ (ARSalb )

## 33 الیومن (پھٹکری)

## ALUMEN

(1) آواز کا بیٹھنا Causticum, Alumina, (2) گلے کی خراش Bell., Conium, (3) ٹانسلز کی سوزش Baryta carb, Bell., (4) حلق کا کوا بڑھنا Merc Corr, Capsicum, (5) مائع اشیاء نگلنے سے تکلیف ہونا Merc Corr, Lachesis, Bell. (6) دانت نکلوانے پر خون کا نہ رکنا Phosphorus, Trillium, Arnica, Phytolacca, (7) ٹھنڈے پانی کی پیاس Phosphorus, Ars Alb, Bry., (8) پستان کے غدود بڑھنا Conium, (9) رحم کی سختی Aurum Met, Conium, (10) داہنی طرف لیٹنے سے دل کی دھڑکن زیادہ ہونا Argentum Nit., Lilium Tig (برعکس Phosphorus) (11) سخت قبض حاجت ہی نہ ہونا Alumina, Opium (12) پاخانہ کے بعد مقعد کا درد کرنا (دبوائیاں) Aesculus Hip, Acid Nit (13) جلد کا پھٹنا Petroleum, Ars Iod, Agaricus, (14) کینسر Hydrastis, Conium, Phosphorus, (15) سردی سے علامات میں زیادتی Silicea, Ars Alb,

**دافع اثر** : کیمومیلا، نکس وامیکا، سلفر

**طاقت** : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

**نوٹ 1** : الیومن میں زکام کے ساتھ ٹانسلز کی تکالیف بھی زیادہ ہو جاتی ہیں۔

Scanned by CamScanner

2: ایلو من میں پاخانہ کے بعد بھی مقعد میں بدستور بوجھ اور بھرا رہتا ہے۔ (ALoes)

34 الیومنا (آکسائیڈ آف الیومنا)

# ALUMINA

(1) وقت آہستگی سے گذرتا محسوس ہونا Argentum Nit, Cannabus-
Ind, (2) خودکشی کا خیال آنا، چاقو دیکھنے پر Merc Sol, Calc Carb,
Aurum Met یا خون دیکھنے پر (3) سر کا درد متلی کے ساتھ Antim Crud,
Cocculus, Conium, (4) بالوں کا گرنا Nat Mur, Acid Phos,
Selenium, (5) آنکھیں بند کرنے پر چکر آنا Sepia, Thuja, Lachesis,
(6) فالج خصوصاً آنکھوں کے پپوٹوں کا Causticum, , Conium,
(7) نزلہ و زکام Sepia, Puls., Nat Mur, (8) سونگھنے کی حس کا کم ہو جانا
Kali Bic, Ambra, (9) آواز کا بیٹھنا Causticum, Arum
Triph, (10) حلق میں کیرا گرنا Hydrastis, Nat Carb, Nat
Ars, (11) غیر ہضم اشیاء مثلاً مٹی، کوئلہ کھانے کی خواہش Calc Carb,
Acid Nit, (12) گوشت سے نفرت ہونا Ferrum Met, Calc
Carb, (13) آلو نا موافق آنا Calc Ars, Colocynthis, Sepia,
(14) لیکوریا بکثرت ایڑیوں تک بہنا Syphilinum (15) حیض وقت سے پہلے
اور کم ہونا Sepia (16) چلتے وقت لڑکھڑاہٹ Lilium Tig, Agaricus,
Lathyrus, (17) سخت قبض Opium, Bry., Nat Mur, (18) نرم
(19) جسم Thuja, Silica
پاخانہ کے لئے بھی بہت زور لگانا پڑے۔
(20) اعضاء کا Conium, Argentum Met,
بھاری اور تھکاوٹ کا احساس
(21) خارش جسے کھجلانے سے خون نکلے Opium, Cocculus,
سن ہونا
(22) ناخنوں کی خرابیاں Antim Crud, Psorinum, Ars Alb,

Scanned by CamScanner

(22) Graphites, Silicea) حرارت عزیزی کی کمی Sepia, Silicea,

**معاون** : برائی اونیا

**دافع اثر** : اپی کاک، کیمومیلا

**طاقت** : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

**نوٹ 1** : ایلومینا میں قبض بوجہ مقعد کی کمزوری ہوتی ہے۔

2 : ایلومینا دودھ پیتے بچوں خصوصاً مصنوعی دودھ پیتے بچوں کی قبض میں نہایت ہی کارگر دوا ہے۔

3 : ایلومینا کا مریض قبض کی حالت میں کاسٹیکم کی طرح پاخانہ صرف کھڑے ہونے کی حالت میں کر سکتا ہے۔ مگر ایلومینا میں زیادہ زور لگانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور کاسٹیکم میں کم زور لگانے کی ضرورت ہوتی ہے۔

## 35 امائی لینم نٹ (ایمل نائٹرائیٹ)

## AMYLENUM NIT

(1) غشی آنا Ignatia, Moschus, Camphur (2) بلڈ پریشر کی زیادتی Nux V., Hydrocyanic Acid, ہچکی (3) Met, Kreosote, Aurum Aspidosperma Ars Alb, Sambucus Nig, دمہ کی سی کیفیت (4)

(5) دل کے گرد کھچاؤ اور درد [illegible] Cactus G, [illegible] Opium Nux V.,

**دافع اثر** : کیکٹس

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

نوٹ: دمہ کے دورے کی حالت میں امائی لینئم نٹ مدر ٹنکچر سونگھانے سے دمہ کو آرام آجاتا ہے۔

## 36 امبر اگریسیا (وہیل مچھلی کی جھاگ)

## AMBRO GRUSEA

(1)حافظہ کی کمزوری Phosphorus, Nat Mur, Acid Phos, (2) موسیقی سے نفرت Kreosote, Sabina, (3) بکثرت پیشاب آنا خصوصاً رات کو Lyco., Thuja, Kreosote, (4) حیض ذرا سی مشقت سے بڑھ جائیں Bovista, Erigron, Calc Carb, (5) لیکوریا خصوصاً نیلگوں مائل Kreosote (6) کسی کے سامنے پیشاب یا پاخانہ نہ کر سکنا Nat Mur, (7) بچے، بوڑھے دکھائی دینا Selenium,Lyco., Baryta Carb,

**دافع اثر:** کافیا۔ نکس وامیکا۔ کیمفر

**طاقت:** چھوٹی طاقتیں

**نوٹ:** امبر اگریسیا خصوصاً بوڑھوں کی اعصابی تکالیف میں بہت کارگر دوا ہے۔ (Conium,Baryta Carb,)

## 37 امبروسیا

## AMBROSIA

(1) تنگی تنفس Lachesis, Ars Alb, (2) دمہ Ipecac, Ars Alb, (3) نکسیر آنا Millefolium, Phosphorus, (4) خار کاہی (ہے فیور) Allium Cepa, Sabadilla,

**طاقت** : مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

**نوٹ:** امبروسیا، ایسی نکسیر جو رکنے میں نہ آئے ایک بہترین دوا ہے۔-(Phos-phorus)

## 38 امونیم فاس (فاسفیٹ آف امونیا)

## AMMONIUM PHOS

(1) لقوہ، Causticum, (2) جوڑوں میں گانٹھیں بننا، Cocculus, Formica, Rhus Tox, Colchicum, (3) گنٹھیا Ruf, Causticum

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ:** امونیم فاس گنٹھیا کے خصوصاً پرانے مریضوں میں استعمال ہوتی ہے۔ جب جوڑوں میں گانٹھیں بننا شروع ہو گئیں ہوں۔

## 39 امونیم کارب (کاربونیٹ آف امونیا)

## AMMONIUM CARB

(1) خشک زکام، Nux V., Sambucus Nig, (2) تنگی تنفس خصوصاً نیند میں، Lachesis, Grindelia, (3) تھوک کی زیادتی -Kali Carb, Ipe-cac, (4) نکسیر خصوصاً صبح منہ دھونے پر، Kali Carb, (5) کھانا کھانے کے بعد معدہ میں بوجھ، بد ہضمی، Puls., Bry., Carbo Veg, (6) شکم کے بل لیٹنے سے علامات میں کمی، Acetic Acid, (7) دل کی کمزوری Naja, Carbo Veg, Crataegus, (8) مقعد میں جلن کا ہونا Sulphur, Carbo Veg, (9) ایڑیوں میں شدید درد، Puls., Ledum, Agaricus, (10) خارش، کھجلانے سے آبلے بننا، Rhus Tox, (11) لال بخار، Ailanthus,

بسری (12) Apis, (13) Myristica, Silicea, Dioscorea

حیض کے ساتھ ہیضہ کی سی کیفیت ,Verat Alb (14) Bovista, پے نساء

پسند نہ کریں ,Antim Crud, Sulphur (.Puls برعکس) (15) خون

میں آکسیجن کی کمی ,Vanadium, Carbo Veg (16) صبح 2 بجے سے 5 بجے

تک تکالیف کا بڑھنا ,Kali Carb

دافع اثر: آرنیکا، ہیپر سلفر، ٹمز

طاقت: چھوٹی طاقتیں

نوٹ 1: امونیم کارب کیڑوں مکوڑوں کے زہر رسٹاکس اور کوئلہ کے دھوئیں کے بداثرات کو زائل کر دیتی ہے۔(Bovista)

2: امونیم کارب نازک مزاج عورتیں جو بہت جلد بے ہوش ہو جاتی ہوں جنہیں بار بار امونیا(نوشادر) سونگھانے کی ضرورت ہوتی ہو۔ ان عورتوں میں مفید پڑتی ہے۔

## 40 امونیم میور

## AMMONIUM MUR

(1) ذائقہ کڑوا Nat Bry., Nat Mur (2) معدے کا السر و کینسر

(3) Hydrastis, Phosphorus, Orinthogalum قبض پاخانہ

بکری کی مینگنوں جیسا ,Nat Mur, Mag Mur (4) کندھوں کے درمیان

ٹھنڈک کا احساس Lachnanthes (5) ہوائیاں، جلد کا پھٹنا Agaricus

Allium رگڑ کا زخم خصوصاً جوتا لگنا (6) Ars Iod, Petroleum

Ammon. Carb, Le- ایڑیوں میں درد (7) Cepa, Paeonia

Causticum, پٹھے اور جوڑوں میں سکڑاؤ آنا (8) dum, Puls.,

Scanned by CamScanner

(9) Cimex حیض خصوصاً رات کو زیادہ ہوں Bovista, Mag Carb

(10) سوکھا پن جو ٹانگوں سے شروع ہو Abrotanum, (برعکس Nat Mur)

(11) خوفناک خواب Silicea, Nat Mur

**دافع اثر** : کافیا، نکس وامیکا، کڑوے بادام

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ 1** (i) : کریازوٹ میں حیض صرف لیٹنے پر آتے ہیں۔ چلنے پھرنے پر بند ہو جاتے ہیں۔ Kerosote

(ii) : لیلیئم ٹگ میں حیض صرف (حرکت سے) چلنے پھرنے پر آتے ہیں۔ لیکن لیٹنے پر بند ہو جاتے ہیں۔ Kerosote

## 41 اناکارڈیئم اورنیٹل (بھلانوہ)

## ANACARDIUM ORIEN

(1) حافظہ کی کمزوری Acid Nit, Sepia, (2) قسمیں کھانے کی عادت Nux V, Staphisagria, (3) چڑچڑاپن Acid Nit, Lac Caninum, (4) خوداعتمادی کی کمی Lyco, Baryta Carb, (5) ایسا محسوس ہو کہ کوئی اسکا تعاقب کر رہا ہے Bromium, (6) تھوک کی زیادتی Iodium, Hydrastis, Sepia (7) معدہ میں خالی پن کا احساس Nat mur, Nat Carb, Nux V, (8) بدہضمی Carbo Veg, Nux V., (9) قبض Chelidonium, (10) کچھ کھانے سے تکالیف میں بہتری آنا۔ Aloes, Phosphorus, (11) مقعد کی کمزوری Iodium, Psorinum, Phosphorus, (12) خواہش نفسانی کی زیادتی (مردوں میں) Aloes, Ars Alb, Sulphur, (13) خارش کھجلانے سے زیادہ ہونا Nux V.,

خوفناک (15) Rhus Tox, چھالے دار پھنسیاں (14)Rhus Tox, Antim Crud, Ammon Mur خواب

**دافع اثر :** کافیا، رسٹاکس

**طاقت :** چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

**نوٹ 1 : اناکارڈیئم میں دو اہم احساسات پائے جاتے ہیں**

(i)اعضاء کے گرد لوہے کی پٹی لپٹی ہونے کا احساس ہوتا ہے۔

(ii)اور اندرونی حصوں میں ڈاٹ لگا ہونے کا احساس ہوتا ہے۔

2 :اناکارڈیئم میں معدے کا درد خالی پیٹ ہوتا ہے اور کچھ کھانے سے آرام آجاتا ہے۔

3 : نکس وامیکا میں معدے کا درد کھانا کھانے کے 3 گھنٹے تک رہتا ہے یعنی جب تک ہضم کا فعل مکمل نہ ہو جائے اور پھر بعد میں آفاقہ ہو جاتا ہے جبکہ اس وقت اناکارڈیئم میں شدید درد شروع ہو جاتا ہے۔

4 : اناکارڈیئم کا مریض دو ضمیروں کے تصور میں پھنسا ہوتا ہے۔ ایک ضمیر نیک کاموں کی طرف راغب کرتا ہے اور دوسرا برے کاموں کی طرف راغب کرتا ہے۔

5 : قبض کی علامات میں اناکارڈیئم اور نکس وامیکا میں بار بار پاخانے کی بے سود حاجت پائی جاتی ہے۔ نکس وامیکا میں بے سود حاجت آنتوں کے فعل کی بے قاعدگی یا زیادتی ہوتی ہے۔ جبکہ اناکارڈیئم میں حاجت فضلا کے اخراج کیلئے آنتوں کا فعل ناکافی ہوتا ہے اور مقعد میں سدا یا ڈاٹ لگا ہونے کا احساس رہتا ہے۔

Scanned by CamScanner

## 42 انتھر کسینم (کاربنکل کا زہر)

## ANTHRACINUM

(1) سیاہ یا نیلے آبلے Lachesis, Tarentula Cub., (2) زہریلے کیڑوں کا کاٹنا Lachesis, (3) کاربنکل Cedron, Ledum, Apis, Ars Alb, Tarentula (4) جلدی امراض میں ناقابل برداشت جلن Silicea Ars Alb, Tarentula Cub, (5) پھوڑے Cub, Lachesis, Pyrogenium, Crotalus H., Ech- (6) متعدی بخار Lachesis, Carcinosen, (7) بسہری inacea (8) کینسر Myristica, Dioscorea Phosphorus,

**دافع اثر:** اپیس، رسٹاکس، لیکس، کیمفر

**طاقت:** چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

**مشاہدہ:** کینسر یا کاربنکل کی جلن دار درد میں انتھر کسینم سے فائدہ نہ ہو تو یو فوربیئم کی طرف توجہ دینی چاہیے۔

## 43 انٹی پائی رینم (کوتار)

## ANTIPYRINUM

(1) آنسو بہہ کر آنا Puls., Nat Mur, (2) دانت کا درد سر درد کے ساتھ Puls., Antim Crud, (3) ( ) حکی (4) چہرے پر Urtica U., Apis, Rhus Tox, (5) چھپاکی Apis, استسقائی ورم (6) لال بخار کے سے دانے Ailanthus, Apis,

**دافع اثر** : بیلاڈونا

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ 1** : انٹی پائی رینم میں چھپاکی اچانک آتی ہے اور اچانک غائب ہو جاتی ہے۔ اور چھپاکی والی جگہ پر خارش شدید ہوتی ہے۔

2 : انٹی پائی رینم کا سر درد کانوں کے نیچے تک پہنچتا ہے اور سر درد کے ساتھ دانت درد بھی ہوتا ہے۔

## 44 انٹی مونیم ٹارٹ (ٹارٹار ایمیٹک)

## ANTIMONIUM TART

(1) غنودگی Nux Mos., Opium, (2) بچہ چھوئے جانے پر چلائے Kali-
Carb, Antim Crud, (3) کھٹی چیزوں کی خواہش Heper., Antim
crud, (4) سیب کھانے کی خواہش Aloe, Guaiacum, (5) چہرہ زرد
نیلگوں مائل Tabacum, Carbo Veg, (6) تنگی تنفس Ipecac,
Carbo Veg, (7) چھاتی میں بلغم کی زیادتی Kali Sul, Bacillinum,
(8) کھانسی کا غصے سے بڑھ جانا Staphisagria, Chamomilla (9)
نمونیہ Bry., Phosphorus, (10) آبلوں والی پھنسیاں Anacar-
dium, Rhus Tox, (11) چیچک Variolinum Thuja, Silicea, (12) خون میں
آکسیجن کی کمی Ammon Carb, Carbo Veg, (13) خشکی Sanguinaria,
(14) گرمی سے علامات میں زیادتی Senega, Ipecac, Puls., Ipecac

**دافع اثر** : اوپیئم، کونیم، چائنا، کاکولس

**طاقت** : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

Scanned by CamScanner

نوٹ 1 : انٹم ٹارٹ کے مریض کی چھاتی، بلغم سے پر ہوتی مگر کھانسنے پر بلغم نکلتا نہیں۔

Ipecac

2 : انٹم ٹارٹ میں متلی قے آنے کے بعد ختم ہو جاتی ہے۔ مگر اپی کاک میں قے کے بعد بھی متلی بدستور رہتی ہے۔(Sanguinaria)

3 : انٹم ٹارٹ کی غنودگی اوپیم سے ملتی ہے۔ مگر اوپیم میں چہرہ سیاہی مائل سرخ یا ارغوانی ہوتا ہے۔ اور مریض خراٹے لیتا ہے جبکہ انٹم ٹارٹ میں چہرہ ہمیشہ پیلا یا سبزی مائل ہوتا ہے۔ اور خراٹے نہیں ہوتے۔

## 45 انٹی مونیم کروڈ (کالا سرمہ)

## ANTIMONIUM CRUD

(1) چڑچڑاپن Chamomilla, Bry., (2) بچہ چھوا جانا برداشت نہ کرے Kali Carb, Chamomilla, Antium Tart, (3) زبان پر سفید موٹی تہہ Bismuth, Lyco.,Bry (4) منہ کے کونے پکنا Bry.,Acid Nit, (5) مرغن غذائیں ناموافق آنا Kali Mur, Puls., Sepia, (6) غذا سے نفرت چھونا Nux V.,Colchicum, Puls., (7) بدہضمی Carbo Veg, Puls., (8) کھٹی چیزوں کی خواہش Carbo Veg, Calc Carb, Heper, (9) پیشاب کرتے وقت جلن ہونا Cantharis (10) دست اور قبض باری باری آنا Podo., Nux V., Lyco. (11) مقعد سے لیس دار رطوبت ٹپکنا Baryta Carb, (12) نامردی، عضو مخصوصہ اور خصیوں کا سوکھنا Iodium, (13) ناخنوں کی خرابیاں Silicea, Thuja, Nat Mur, (14) چنڈی (گٹے) بننا Ranunculus, Sepia, Thuja, (15) موکے Bul, Thuja, Causticum (16) ٹھنڈے پانی میں نہانے سے تکالیف بڑھنا Rhus Tox, Clematis, Sulphur, (17) گرمی ناقابل

برداشت خصوصاً سورج کی گرمی- Nat Carb, Glonoin, Gelsemium.

**معاون**: سکوکلا

**دافع اثر**: کلکیریا کارب، مرک سال- ہیپر سلفر

**طاقت**: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

**نوٹ 1**: کیمومیلا کے بچوں میں چڑچڑاپن ہروقت اٹھائے پھرنے اور تسلی دیتے رہنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ جبکہ انٹم کروڈ میں بچہ کسی کو تھوڑا سا متوجہ پاکر بھی بدمزاجی کا اظہار کرنے لگتا ہے۔ **2۔ بسیار خوروں کی بدہضمی میں انٹم کروڈ کو استعمال کرنا چاہیئے۔**

3: انٹم کروڈ کی بدہضمی میں کھانا کھانے کے بعد ہی کھائی ہوئی غذا کی ڈکاریں آنا شروع ہوجاتی ہیں اور زبان پر موٹی سفید تہہ ہوتی ہے۔(Puls,Bry)

4: انٹم کروڈ میں چنڈیاں خصوصاً پاؤں کے تلوؤں میں ہوتی ہیں۔ اور بہت پرحس ہونے کی وجہ سے چلنا مشکل ہوتا ہے۔

5 (i): انٹم کروڈ کا مریض کھٹی اشیاء کی خواہش کرتا ہے۔ حالانکہ اس سے تکلیف بڑھتی ہے۔(Sepia)

(ii) اسی طرح ارجنٹم نٹ کا مریض میٹھا بہت شوق سے کھانا پسند کرتا ہے مگر اس سے اسکی تکلیف بڑھ جاتی ہے۔

## 46 انڈیم (خاص قسم کی دھات)

## INDIUM

(1) دماغی کمزوری، Iodium, Lyco. (2) سر کا درد پاخانہ پر زور لگانے سے بڑھنا

(4) Sepia, تھوڑی دیر پیشاب کو رکھنے سے پیشاب سے بدبو آنا (3) Bry., Lyco., Selenium, سرعت انزال (5) Digitalinum, Selenium, احتلام Acid Phos, Nat Carb, Staphisagria, جنسی خواب (6)Titanium Nat Mur, Lyco., گرمی سے علامات میں زیادتی (7)

**طاقت:** چھوٹی طاقتیں

**نوٹ:** اوپیئم اور لیکس میں نیند کے غلبہ کے ساتھ سر درد ہوتا ہے۔ لیکن انڈیم میں نیند کے غلبہ کے ساتھ متلی بھی ہوتی ہے۔

## 47 اواٹسٹا (انڈے کا چھلکا)

## OVA TESTA

(1) لیکوریا گاڑھا Puls., Sepia,
(2) کمر درد، کا (موجب لیکوریا) Sepia, Calc Phos, Eupion,

**طاقت:** چھوٹی طاقتیں

**مشاہدہ:** اواٹسٹا کو لیکوریا کے لئے مجرب کے طور پر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## 48 اوپیئم (افیون)

## OPIUM

(1) غنودگی Gelsem., Baptisia, Arnica, (2) ہذیانی کیفیت Hyoscyamus, Lachesis, Stramonium, (3) مرگی Hyos-cyamus, Causticum Zincum Met., (4) شور نا قابل برداشت Silicea, Nux V., (5) سکتہ Hyoscyamus, Bell., (6) ڈر،

خوف رہنے کے بد اثرات Hyoscyamus, Aconite, (7) زیادہ خوشی
کی خبر کے بد نتائج Coffea, Aconite, (8) چہرہ سرخی مائل -Stramo
nium Lachesis, Hyoscyamus, (9) خراٹے لینا Nux V.,
Lac Caninum, (10) سونگھنے کی حس کا بڑھنا Sepia, Nux V.,
Bell., (11) اپھارہ Raphanus, Carbo Veg, (12) سخت قبض
بوجہ آنتوں کی کمزوری Plumbum, Alumina (13) حمل کے دوران بچہ کا
پیٹ میں تیز حرکت کرنا Sulphur, Thuja, Crocus Sat., (14) دردزہ
یا حیض کا رک جانا (بوجہ ڈر، خوف) Kali Carb, Aconite, (15) بے خوابی
نیند آئے مگر سو نہ سکے Bell., Lachesis, Chamomilla (16) ٹائیفائیڈ
بخار، Baptisia, Arnica, (17) قوت حیات کی کمی Psorinum, Silicea,
Laurocerasus (18) پاخانہ اور پیشاب کا از خود نکلنا Aloes, Arnica,
Hyoscyamus, (19) گرمی سے تکلیف میں زیادتی Lyco., Sepia,

**دافع اثر**: بیلاڈونا، اپیکاک، نکس وامیکا

**طاقت**: چھوٹی سے اونچی طاقتیں

**نوٹ نمبر 1**: اوپیئم میں سٹرامونیم کی طرح درد کا فقدان پایا جاتا ہے یعنی وہ زخم جو دیکھنے میں بہت خراب ہوتے ہیں مگر ان میں درد نہیں ہوتا۔ Oleander

**نمبر 2**: اوپیئم کا مریض گرمی بہت محسوس کرتا ہے اس لئے وہ اپنے کپڑے اتارنے سے بہتری محسوس کرتا ہے۔ Iodium

**نمبر 3**: بے خوابی میں اوپیئم کا مریض سونا چاہتا ہے مگر اسے نیند نہیں آتی۔ کیونکہ دور سے آنے والی آواز بھی اس کی نیند میں خلل ڈالتی ہے۔

**نمبر 4**: حاملہ کے پیٹ میں بچہ کی تیز حرکت کرنا تھوجا اور کروکس سٹائیوا میں بھی ملتا

Scanned by CamScanner

ہے۔ لیکن کروکس سائیوا میں بغیر حمل کے بھی پیٹ میں بچہ کی سی حرکت محسوس ہوتی ہے۔

نمبر 5 : (i) اگر جسم میں رد عمل کی کمی ہو یعنی بالکل دوائیں اثر نہ کریں تو اس وقت اوپیم کی ضرورت ہوتی ہے۔

(ii) اگر سورک مزاحمتوں کی بنا پر حیاتیاتی ردِ عمل کی کمی ہو تو سلفر یا سورائینم علامات کی بناء پر استعمال ہوتی ہیں۔

## 49 اورم میٹ (سونا)

## AURUM MET

(1) خودکشی کا رجحان ہونا Nux V., Naja (2) بدلتا ہوا مزاج Cannabus Ind, (3) Ignatia, ناامیدی (مایوسی) (4) Lyco., Acid Phos, غصہ، تردیدی رویہ سے پیدا شدہ تکالیف (5) Conium, Staphisagaria, بلڈ پریشر کی زیادتی (6) Lachesis, Bell., اشیاء کا صرف نصف حصہ دکھائی دینا (7) Calc Carb, Lyco., Lithium Carb, کانوں کی پچھلی ہڈی کا گلنا (8) Capsicum ناک کی ہڈی کا زخم اور بوآنا (9) Merc Sol, خصیوں کی سختی (10) Clematis, Spongia, خواہش نفسانی کی زیادتی (مردوں میں) (11) Acid Fluor, Phosphorus, پارہ کے بد اثرات (12) Acid Nit, Phytolacca, Heper., ہڈیوں میں دردیں (رات کو) (13) Merc Sol, سفلس Syphilinum, Heper., (14) غروب سے طلوع آفتاب تک تکالیف میں زیادتی۔ S, Colchicum (15) سردی سے علامات میں زیادتی Siphilinum, Heper., Silicea

**دافع اثر :** بیلاڈونا۔ چائنا۔ کافیا۔ کاکولس

**طاقت :** چھوٹی سے اونچی طاقتیں

Scanned by CamScanner

**نوٹ نمبر 1** : اورم مٹ میں اشیاء کا نچلا نصف حصہ دکھائی نہیں دیتا۔ جبکہ کلکیریا کارب، لائیکوپوڈیم، لیتھم کارب میں اشیاء کا داہنا نصف حصہ دکھائی نہیں دیتا۔

نمبر 2 : اورم میٹ میں ایسا احساس ہوتا ہے جیسے قلب نے چند سیکنڈ کے لئے حرکت کرنا بند کر دیا ہے۔ جسکے بعد فوراً ایک زور کی پھڑ پھڑاہٹ کے ساتھ قلب کا فعل جاری ہوتا ہے۔

## 50 اورم میور (کلورائیڈ آف گولڈ)

## AURUM MUR

(1) خودکشی کی خواہش Heper., Lachesis, Aurum Met, (2) بے چینی Ars Alb, Kali Sul, (3) زبان پر مہاسے Staphisagria, Lyco., (4) دل کا درد Aurum Met, Lachesis, Kali Ars, (5) کینسر خصوصاً رحم یا پستان کا Silicea, Phosphorus, Conium (6) بانجھ پن Borax, Merc Sol, Aurum Met, (7) رحم کی رسولی Conium, Phos-phorus, Phytolacca, (8) خواہش نفسانی کی زیادتی (مردوں میں) Sili-cea, Staphisagria, (9) گہرے زخم بننا، Kali Bic, (10) ہڈیوں کے زخم Silicea, Syphilinum (11) سفلس Phytolacca, Merc Sol, (12) گرمی سے علامات میں زیادتی Iodium, Acid Fluor,

**دافع اثر** : بیلاڈونا۔ مرک سال۔ کیناپس سٹائیوا

**طاقت** : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

Scanned by CamScanner

## 51 اوری جے نم

## ORIGANUM

(1) خواہش نفسانی کی زیادتی (عورتوں میں) (2) Hyoscyamus, Lachesis,

انگشت زنی کی شدید خواہش (عورتوں میں) Caladium, Gratiola, platina

(3) جنسی خواب Aurum Mur, Lachesis, Nat Carb,

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ** : اوری جے نم میں ہر وقت جنسی خیالات ہی پائے جاتے ہیں۔ اور عورتوں میں انگشت زنی کی عادت پائی جاتی ہے۔ (Platina)

## 52 اورنیتھوگالم

## ORNITHOGALUM

(1) اپھارہ Lyco., Phosphorus, Causticum (2) معدے کی تکلیف کو گرم چیزوں سے آرام ہو Lyco., Chelidonium, Nux V.

(3) معدے کی تکلیف کو ٹھنڈا پانی پینے سے زیادتی کرنا۔ Ars Alb, Causticum (Phosphorus برعکس) (4) معدے کے زخم اور درد Kali Bic, Hydrastis,

(5) کینسر خصوصاً معدہ آنتوں کا Phosphorus, Ars Alb, - (6) انتہائی کمزوری Ars Alb. Cundurango

**طاقت** : مدر ٹنکچر ایک قطرہ فی خوراک

**نوٹ** : اورنتھوگلم، خصوصاً معدے کے السر و کینسر میں استعمال کی جاتی ہے۔ اسکے مریض کی زبان سرخ ہوتی ہے مگر زبان کے پچھلے حصے میں میل ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

## 53 او سمیم مٹ (پلاٹینم قسم کی دھات)

## OSMIUM MET

(1) بینائی دھندلی Phosphorus, Zincum Met, Gelsemium
(2) آنکھوں کا خصوصاً سبز موتیا، (3) Phosphorus, Gelsemium,
موم بتی کی لو پر سبز ہالہ نظر آنا، Phosphorus, (4) خشک کھانسی Nat
Mur, Spongia, Rumex, (5) بغل کے پسینہ سے لہسن جیسی بو Tellurium,
(6) Sulphur, پیشاب میں البومن Phosphorus, Gelsemium,
(7) خصیوں اور منی کی نالیوں میں درد Spongia, Clematis,
(8) ناخنوں کا گوشت میں گھسنا Magnetis Pol. Aus., Thuja

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ** : نزلہ، کھانسی میں او سمیم مٹ کی علامات کھلی ہوا میں بڑھتی ہیں۔ جبکہ ایلم سیپا کی نزلہ زکام کی علامات کھلی ہوا میں کم ہوتی ہیں۔

## 54 او سمیم کین (تلسی)

## OCIMUM CAN

(1) گردہ کی پتھری خصوصاً دائیں طرف (2) Sarsaparilla, Lyco.,
پیشاب میں سرخ ریت کا آنا (3) Senecio, Lyco., Pareira Brava
پیشاب میں یورک ایسڈ کی زیادتی Acid Benz, Lithum Carb, Colchicum
(4) پیشاب میں مشک کی سی بو آنا ( ) (5) بچہ کو دودھ پلاتے وقت پستانوں میں درد ہونا Croton Tig, Phytolacca, Borax

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ 1** :اوسمم کین میں درد گردہ کے ساتھ متلی و قے کی علامت ضرور پائی جاتی ہے۔

2 :(i) بچے کو دودھ پلاتے وقت بوریکس میں درد مخالف پستان میں ہوتا ہے۔

(ii) جبکہ کروٹن ٹگ میں بچہ جس جانب سے دودھ پیئے۔درد بھی اسی جانب پستان سے

ہوتا ہوا کندھے کی طرف جاتا ہے۔

## 55 اولیم جیک (مچھلی کا تیل)

## OLEUM JEC

(1) زبان پر زرد میل ,Chelidonium, Merc Sol (2) خشک کھانسی Senecio, Puls. (3) ٹی بی کا ابتدائی درجہ Bryonia, Spongia, (4) جگر کے مقام پر درد اور بھاری پن ,Mag Mur, Ptelea (5) بچوں کا سوکھا پن ,Abrotanum, Calc Phos, Nat Mur (6) سردی سے علامات میں زیادتی ,Calc Phos Silicea

**دافع اثر** :آئی رس ورسی کولر

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ** :اولیم جیک کی ایک خاص علامت بخار کے تیز ہونے پر کھانسی ختم ہو جاتی ہے۔

**مشاہدہ** : کہا جاتا ہے کہ اولیم جیک چہرے کے غیر ضروری بالوں کو ختم کر دیتی ہے۔

لیکن مصنف نے اس زمرے میں اس دواسے کوئی خاطر خواہ فائدہ نہیں اٹھایا۔

Scanned by CamScanner

## 56 اولینڈر (روزلارل)

## OLEANDER

(1)دماغی کمزوری Nat Mur, Phosphorus, (2)سر پر اکزیما اور خارش Psorinum, (3)بھوک کی زیادتی Mezereum, Graphites, Lilium (4)دل کا درد خصوصاً جھکنے سے بڑھنا Phosphorus, Sulphur, Tig (5)ریاح کے ساتھ پاخانہ کا نکلنا Podo, Aloes, (6)غیر ہضم شدہ غذا کے پاخانے China, Alstonia, Ferrum Met, (7)خارش خصوصاً کپڑے اتارنے سے بڑھے (8) Staphisagria, Nat Sul, Rumex, جلد کا پھٹنا Petroleum, Agaricus,

**دافع اثر** :(کیمفر، نئے اثرات)(سلفر پرانے اثرات)

**طاقت** :چھوٹی طاقتیں

**نوٹ 1** :اولینڈر کی جلدی تکالیف کو پہلے کھجلانے سے آرام آتا ہے۔ مگر پھر جلد میں جلن اور درد بڑھ جاتا ہے۔(Carbolic Acid)

2 :اولینڈر کی ایک اہم علامت درد کے بغیر فالج پایا جاتا ہے۔(Gelsem, Rhus Tox)

## 57 اونتھی کروکاٹا

## OENANTHE CROC

(1)بے ہوشی Cuprum Met, تشنج (2)چہرے کے پٹھوں کا Moschus, Opium, Causticum, Cuprum Met, Argentum (3)ہاتھ پاؤں کا سرد رہنا Cicuta, Cimicifuga, Hyoscyamus, (4)مرگی خصوصاً حیض کے دنوں میں Nit.

(5) Cuprum Met, مرگی کے دوروں کے بعد غنودگی ,Bufo.

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : اوئنتھی کروکاٹا کی مرگی خصوصاً حیض کے دنوں میں اور مرگی کے دورے کے بعد گہری غنودگی چھاجاتی ہے۔(Bufo.)

## 58 اونسموڈیم

## ONOSMODIUM

(1) سر کا درد خصوصاً اندھیرے میں زیادتی Silicea, Carbo Veg,
(2) باریک نظری کے بداثرات (3) Nat Mur, Ruta, Senega,
ناک میں خشکی کا احساس (4) Sambucus Nig خواہش نفسانی کی کمی
(مرد و عورت میں) (5) Sepia, Agnus Cast نامردی Lyco.,
(6) ٹھنڈی چیزیں کھانے سے علامات میں کمی Agnus Cast Causticum,
Puls., Sepia,

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ : نظر کی خرابی سے درد سر میں جلسی میم کا زیادہ اثر دائیں طرف ہوتا ہے مگر اونسموڈیم کا بائیں طرف زیادہ اثر ہوتا ہے۔

مشاہدہ : خواہش نفسانی کی کمی میں اونسموڈیم اونچی طاقت مرد و عورت دونوں میں بہت اچھا کام کرتی ہے۔

Scanned by CamScanner

## 59 ایبرس

## IBERIS

(1) بائیں بازو کا سن ہونا اور درد کرنا Rhus Tox, Aconite, (2) دل کا بڑھنا Kalmia, Digitalis, (3) دل کا استسقاء Digitalis, Apocynum Can, (4) دل کی دھڑکن بڑھ جانا خصوصاً تھوڑی سے محنت سے Naja, Kalmia, Lachesis, Spigelia, (5) دردِ دل سوئیاں چبھنے جیسا Spigelia, (6) نبض بھری ہوئی بے قاعدہ ہونا Aconite, Digitalis,

**طاقت** : مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

## 60 ایبس ناگرا (سیاہ سپروس)

## ABIES NIG

(1) بھوک نہ لگنا خصوصاً صبح کے وقت Sulphur, (2) بدہضمی خصوصاً بوڑھوں میں Chininum Sul, Nux Mos, (3) معدہ کا درد خصوصاً کھانے کے بعد Lyco., Nux v., Hydrastis, (4) دل کا تیز کاٹنے والا درد Cactus G. Lilium Tig,

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ** : ایبس ناگرا میں معدے کے مقام پر کوئی سخت چیز یا ابلے ہوئے انڈے کا احساس پایا جاتا ہے۔

(ii) چائنا میں یہ احساس سینہ کی سامنے والی ہڈی کے پاس ہوتا ہے۔

(iii) جبکہ برائی اونیا اور پلساٹیلا میں غذا کھانے کے بعد غذا کا ثقل معدے میں رکھے

Scanned by CamScanner

ہونے کا احساس پایا جاتا ہے۔

(iv) اسی طرح آرسنکم البم میں غذا، غذا کی نالی میں ہی رہ جانے کا احساس پایا جاتا ہے۔

## 61 ایپس ملیفیکا (شہد کی مکھی کا ڈنگ)

## APIS MELLIFICA

(1) سرسام Opium, Helleborus, (2) حسد کرنا Lachesis,
Hyoscyamus, (3) بے ہوشی غنودگی Hyoscyamus, (4) دماغ کے
پردوں کا ورم Helleborus, (5) سوتے میں چیخ مار کر جاگنا Aethusa,
Borax, Bell., (6) سر کا درد جسے دبانے سے آرام ہو Nat mur,
Puls., Lachesis (7) آنکھوں کے نیچے تھیلی نما سوجن Kali Carb,)
میں آنکھ کے اوپر) (8) پیاس کا نہ لگنا Helleborus, Puls., Colchi-
cum, (9) پیشاب کرتے وقت درد اور جلن ہونا Cantharis, Berberis
Vul., (10) پیشاب میں البومن آتا Ars Alb, Rhus Tox, Hellebor-
(11) پیشاب کا قلیل مقدار میں آنا Ars Alb, Opium, (12)
گردوں کے فعل کی خرابی Ars Alb, Cuprum Ars, (13) ہاتھوں سے
چیزیں گرنا Bovista, (14) چھپاکی Ledum, Nat Mur, Rhus
Tox, (15) سرخبادہ Ailanthus, Bell., (16) استسقائی کیفیت
Ars Alb, (17) زہریلے کیڑوں کا ڈسنا Ledum, Ars Alb, Cedron
(18) داہنے خصیۃ الرحم میں درد Bell., Lyco., (19) نوبتی بخار صرف
جاڑے کے دوران پیاس لگنا Ignatia, (20) چھونے سے ذکی الحس Sul-
phur, Hyoscyamus, Bell., (21) 3 بجے بعد دوپہر علامات میں
زیادتی Thuja, Bell., (22) گرمی سے علامات میں زیادتی Lachesis,

Scanned by CamScanner

Sulphur,

دافع اثر :آئیوڈیم۔ڈیجی ٹیلس، کنتھرس

دشمن :رسٹاکس

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ1 : ایپس کی اہم علامت میں جلد کا کبھی خشک ہونا اور کبھی پسینہ سے تر ہونا باری باری پایا جاتا ہے۔(Nat Carb)

2 : ایپس میں سرخی۔ سوجن جلن اور ڈنگ لگنے جیسے درد جسم کے کسی حصہ میں بھی پائے جا سکتے ہیں۔ اور اسکی جلن کو ٹھنڈی چیزوں سے سکون ملتا ہے۔ (Ars Alb،برعکس)

3 : استقائی کیفیت کے ساتھ ایپس میں ہمیشہ پیاس نہیں ہوتی۔ جبکہ آرسنکم البم۔ ایسٹک ایسڈ اور ایپوسائنم میں استقائی کیفیت کے ساتھ ہمیشہ پیاس لگتی ہے۔

4 : حمل کے دوران ایپس کا چھوٹی طاقتوں میں استعمال احتیاط سے کرنا چاہیئے۔ کیونکہ حمل ساقط ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔(Secale Corr) Gessipium

5 : ایپس میں حلق کی سوجن میں جلن اور ڈنگ لگنے جیسا درد پایا جاتا ہے۔ اور جب مرض ترقی کر چکا ہوتا ہے۔ تو ان علامات کے ساتھ درد بالکل ختم ہو جاتا ہے۔ جو کہ بڑی خطرناک علامت ہوتی ہے۔(Baptisia) مگر بپٹیشا کی سوجن ایپس سے کم ہوتی ہے

6 :ایپس کا اثر آہستہ آہستہ ہوتا ہے۔ اس لیے اسے کئی دن تک استعمال کرنا چاہیے۔

7 :ایپس میں درد ہمیشہ جلن دار ڈنگ لگنے جیسے ہوتے ہیں۔

Scanned by CamScanner

## 62 اپوسائینم کین (بھنگ)

## APOCYNUM CAN

(1) معدہ میں خالی پن کا احساس Helleborus, Sepia, (2) پیاس کی زیادتی (3) Acetic Acid, Ars Alb, قلبی استقاء- Iberis, Digitalis, (4) حیض کے ساتھ متلی و قے ہونا Ammon. Carb, Verat Alb, (5) استقائی کیفیت Apis, Blatta Amer, Acetic Acid, (6) سردی سے علامات میں زیادتی Antim crud, Ars Alb, (Apis برعکس)

**طاقت :** مدر ٹنکچر 10 قطرے فی خوراک

**نوٹ :** ایپس میں استقائی کیفیت کے ساتھ پیاس نہیں ہوتی جبکہ اپوسائینم کین ایسٹک ایسڈ اور آرسنکم البم کے استقاء میں پیاس ہوتی ہے۔

## 63 ایپی جیا

## EPIGEA

(1) پیشاب کرتے وقت جلن ہونا Sarsaparilla, Cantharis, Calc Carb, (2) پیشاب میں پیپ آنا Uva U., Lyco., Equisetum, (3) گردوں و مثانہ کی پتھری Sarsaparilla, Berberis Vul,

**طاقت :** مدر ٹنکچر 5 قطرے فی خوراک

Scanned by CamScanner

# 64 ایتھوزا

# AETHUSA

(1) سوچنے کی نااہلیت Nat Mur, Phosphorus (2) سوتے میں چیخ مارنا Helle-
bors, Apis, Bell (3) بے چینی Nat Carb, Ars Alb (4) پیاس کا نہ ہونا
Ipecac Puls (5) دودھ ہضم نہ ہو بچہ پینے کے بعد پھٹے ہوئے ترش بو والی قے کر دے۔ Sili-
cea , Calc Carb (6) بد ہضمی Calc Carb, Antim Crud (7) ناک کی
نوک پر دانے نمایاں ہونا Sepia, Causticum (8) ہیضہ خصوصاً بچوں میں
Verat Alb, Ars Alb (9) قے کے بعد غنودگی آنا (Silicea برعکس) (10)
رانوں کا چھلنا چلتے وقت (لاگا) Graphites , Sulphur Opium

معاون : کلکیریا کارب

دافع اثر : ترش نباتات

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ 1 : ایتھوزا میں بچہ قے کرنے کے بعد غنودگی میں چلا جاتا ہے جبکہ سلیشیا میں بچہ قے کرنے کے بعد سکون محسوس کرتا ہے

2 : ایتھوزا کے ہیضہ میں آرسنکم البم کی طرح شدید نقاہت اور کمزوری ہوتی ہے مگر ایتھوزا میں پیاس نہیں ہوتی۔

3 :۔ ایتھوزا کے تشنج میں آنکھیں اوپر چڑھنے یا ادھر اُدھر مڑنے کی بجائے نیچے کی طرف مڑ جاتی ہیں۔

4 : کھٹی دہی کی مانند قے کلکیریا کارب میں بھی ہوتی ہے لیکن کلکیریا کارب کے کھٹے دست

Scanned by CamScanner

اور سر پر پسینہ ایتھوزا سے تفریق کرتے ہیں۔

## 65 ایڈری نالن

(گردوں کے غدودوں کی تراوش)

## ADRENALIN

(1) بلڈ پریشر کا بڑھنا Calc Carb, Baryta Mur, (2) دمہ Blatta
, Ars Alb, (3) گردوں کا ورم Apis, Ars Alb, (4) جلد کا پیلا
پن Phosphorus, Nat Sul, (5) نبض کی تیزی Aurum Met,
Apis,

طاقت : چھوٹی طاقتیں

## 66 ایسکولس ہپ (شاہ بلوط)

## AESCULUS HIP

(1) زکام جلن دار پتلی رطوبت آنا Ars Alb, Arum Triph, (2) جلی
جھلیاں خشک پھولی ہوئی Acid Nit, Bry., Alumina, (3) کمر کا مسلسل
درد جو نیچے چوتڑوں تک جائے Berberis Vul., Kali Carb (4) لیکوریا سیاہی مائل
خصوصاً (حیض کے بعد Sulphur, Kreosote, (5) قبض پاخانہ سخت خشک
Phosphorus, Bry., (6) مقعد میں بھراؤ اور چبھن کا احساس Ratan-
hia, Aloe, (7) مقعد میں جلن دار درد Ratanhia, Sulphur,
Acid Nit, (8) بواسیر Collinsonia, Acid Nit, Aloe, (9)
سردی سے علامات میں زیادتی Calc Fluor, Ars Alb,

Scanned by CamScanner

دافع اثر : نکس وامیکا

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ 1 : ایسکولس ہپ میں مقعد میں چھوٹی چھوٹی لکڑیاں پھنسے ہونے کا احساس ہوتا ہے (Collinsonia) جبکہ رتھنیا میں چھوٹے چھوٹے شیشے کے ٹکڑوں کا مقعد میں پھنسے ہونے کا احساس ہوتا ہے۔ (Thuja)

2 : ایسکولس ہپ میں جسم کے مختلف حصص میں حدت اور بھراؤ کا احساس پایا جاتا ہے۔ جیسے خون بھرا ہوا ہے۔

مشاہدہ : اگر بواسیر میں نکس وامیکا اور سلفر نے بہتری لانے کے بعد کام چھوڑ دیا ہو۔ اس وقت ایسکولس مکمل شفا بخشتی ہے۔

## 67 ایکوسٹیم

## EQUISETUM

(1) پیشاب کی فوری حاجت (2) Petroselinum, Kreosote, سوتے میں پیشاب کرنا (3) Kreosote , Belladonna, Causticum, پیشاب قطرہ قطرہ آئے خصوصاً بوڑھوں میں (4)Clematis, Puls., پیشاب کرتے وقت شدید کاٹنے والا درد (5) Canthris, Sarsaparilla, پیشاب کی مسلسل حاجت (6) Aconite, Apis, پیشاب کے اختتام پر درد ہونا Sarsaparilla, Thuja,

طاقت : مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

نوٹ : کینتھرس میں خون، مڑور اور جلن زیادہ ہوتی ہے جبکہ ایکوسٹیم کے پیشاب

میں پیپ اور مواد زیادہ ہوتا ہے۔ (Eva-U-Equisetum)

## 68 ایلئم سٹائیوا (لہسن)

## ALLIUM SATIVA

(1) زہر دیے جانے کا خوف Rhus Tox, Hyoscyamus, (2) نزلہ زکام کے ساتھ بہرہ پن Hyrdrastis, Puls., (3) بھوک کی زیادتی Am-mon.Carb, Sulphur, (4) آنکھوں سے جلتا ہوا پانی نکلنا Euphra-sia, Ars Alb, Merc Corr, (5) سر درد حیض سے پہلے جو حیض شروع ہونے پر ٹھیک ہو Melilotus, Lachesis, (6) جلد کا ادھڑنا Sul-phur, Ars Iod., (7) ٹھنڈی ہوا سے ذکی الحس Psorinum, Heper.,

معاون: آرسینکم البم

دافع اثر: لائیکوپوڈیم

دشمن: ایلوز۔ ایلئم سیپا۔ سکوئیلا

مشاہدہ: بلند فشارِ خون میں لہسن کا استعمال مفید رہتا ہے۔ کیونکہ لہسن خون کو پتلا کرنے میں مدد دیتا ہے۔

## 69 ایلئم سیپا (سرخ پیاز)

## ALLIUM CEPA

(1) سر کا درد حیض کے دوران کم ہو لیکن حیض کے ختم ہونے پر پھر شروع ہو جائے Lachesis, Zincum M., (2) سر کا درد بوجہ زکام Puls., Bry.,

Nat Mur, (3) آنکھوں کو روشنی ناقابلِ برداشت ہو Merc Sol, Nat
Mur, (4) چھینکوں کی کثرت Sabadilla, Sanguinaria, Nat
Mur, (5) نزلہ زکام، ناک سے جلن دار اور پانی بہے Ars Iod, Ars Alb,
(6) پھولوں کی خوشبو سے الرجی Graphites, Phosphorus, (7)
ہے فیور (بخار کا بھی) Lachesis, Sabadilla, Ars Alb, (8) رگڑ کا
زخم خصوصاً نیا جوتا لگنے کا Paeonia, Ammon. Mur, (9) کھانسی گلا
پھاڑنے والی Aconite, Heper., (10) گرمی سے علامات میں زیادتی Nat
Mur, Puls.,

معاون : پلسٹیلا۔ تھوجا۔ سارسپریلا۔ فاسفورس

دافع اثر : آرنیکا، کیمو میلا، نکس وامیکا

دشمن : ایلئم سٹائیوا، ایلوز، سکوئیلا

نوٹ نمبر 1 : ایلئم سیپا میں ناک سے جلن دار اور آنکھوں سے سادہ پانی آتا ہے۔
جبکہ یوفریزیا میں ناک سے سادہ اور آنکھوں سے جلن دار پانی بہتا ہے۔

نمبر 2 : ایلئم سیپا کا زکام آرم ٹرائفائلم کی طرح ہمیشہ بائیں نتھنے سے شروع ہوتا ہے۔

مشاہدہ : کسی عضو کے کاٹے جانے کے بعد کا آخری حصہ یعنی ٹھونٹھ کا اعصابی درد
ایلئم سیپا سے درست ہوتا ہے۔ (Symphytum)

## 70 ایلوز (مصبر)

## ALOES

(1) دماغی محنت سے نفرت Sepia, Nux V. (2) سر کا درد جسے سر پر ٹھنڈی

چیز لگانے سے آرام ہو (3) Ars Alb, Glonoin, گوشت سے نفرت
Graphites, (4) اپھارہ Calc Carb, China, Acid Mur,
Podo., Sul-(صبح سویرے دست (بھاگ کر جانا پڑے (5) China,
Oleander, Acid Mur, (6) ہوا خارج کرتے وقت پاخانے کا نکلنا phur,
(7) مقعد میں جلن Sulphur, Acid Nit, (8) بواسیر کے مسوں کو ٹھنڈے
پانی سے آرام (Ars Alb, Acid Mur بر عکس) (9) کھانے پینے کے فوراً بعد
پاخانے کی حاجت Colocynthis, Croton Tig, Podo., (10)
مقعد پر دباؤ کا احساس Aesculus H., Croton Tig, (11) قبض لیکن
بے اختیاری میں پاخانہ نکلنا Phosphorus, Opium, Arnica, (12) گرمی سے زیادتی
Carboveg, Lyco

**دافع اثر:** سلفر، نکس وامیکا، لائیکوپوڈیم۔

**طاقت:** چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

## نوٹ نمبر 1: ایلوز کی پاخانہ کی مخصوص علامات

i: پاخانہ سے پہلے شکم میں گڑگڑاہٹ ہونا (Oleander Podo)

ii: پاخانہ پر کنٹرول نہ رہنا۔

iii: مقعد پر دباؤ کا احساس ہونا (Aesculus Hip)

iv: کھانے پینے کے بعد پاخانے کی فوری حاجت ہونا (Podo, China)

**نوٹ نمبر 2:** (i) ایلوز میں بواسیر مسوں کو ٹھنڈا پانی لگانے سے آرام آتا ہے (Acid Mur میں گرم پانی سے)

(ii) ایلوز کے مسوں کو خارش ہوتی ہے جبکہ Acid Mur کے مسے نہایت ذکی الحس ہوتے ہیں۔

Scanned by CamScanner

## 71 ایوینا سٹائیوا (جئی)

## AVENA SATIVA

(1) اعصابی کمزوری Yohimbinum , Kali Phos, (2) رعشہ Agaricus, Mygale, خصوصاً بوڑھوں میں (3) پیشاب میں فاسفیٹ Phosphorus, Acid Phos, (4) کثرتِ مباشرت کے بدنتائج Yohimbinum, (5) نامردی nium, China, Staphisagria, Lyco.,

طاقت : مدر ٹنکچر 10 سے 20 قطرے فی خوراک

نوٹ : ایوینا سٹائیوا مارفیا کی عادت چھڑانے کے لئے بہترین دوا ہے (Passiflora)

## 72 بالسم پیرو (پیرو کی مہندی)

## BALSUM PER

(1) پرانا نزلہ زکام (2) چھاتی میں بلغم کی زیادتی Ars Iod., Tuber., Bac-cillinum, Antim Tart, Kali Sul, (3) پسینہ بکثرت خصوصاً رات کو Calc Carb, Teucrum (4) تپدق Calc Carb, CO Silicea, Kali Carb, Puls., Uva U., Chimaphila, (5) مثانہ کا نزلہ Bacillinum,

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : بالسم پیرو میں گاڑھا پیپ جیسا اور کریم کے رنگ کا سابلغم بکثرت خارج ہوتا ہے

خارش میں بالسم پیرو مدر ٹنکچر سرسوں کے تیل میں ملا کر لگانا مفید ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

## 73 بپٹیشیا (جنگلی نیل)

## BAPTISIA

(1) غنودگی لیکن سوال کا جواب درست دینا Arnica, Acid Phos,
(2) سوچنے کی نااہلیت Hyoscyamus, Opium, Acid Phos,
(3) چہرہ سیاہی مائل سرخ Lachesis, Opium, (4) خناق، بغیر درد کے
ورم گلو Apis, (5) گلے کا درد صرف مائعات ہی پی سکے Silicea, Baryta
(6) Carb, بستر سخت محسوس ہونا Pyrogenium, Arnica, (7)
ٹائیفائیڈ بخار Thyphiodenum, Echinacea, Pyrogenium,
(8) جسم میں مسلسل دردیں اور دکھن کا احساس Badiaga, Arnica,
(9) اخراجات سخت بدبودار Psorinum, Pyrogenium, (10) سوتے
میں آدھی آنکھیں کھلی رہنا Lyco., Sulphur,

**طاقت**: مدر ٹنکچر سے درمیانی طاقتیں

**نوٹ 1**: بپٹیشیا کی زبان کے درمیان ایک دھاری کھینچ جاتی ہے۔ جو شروع میں سفید ہوتی ہے۔ اور پھر ٹائیفائیڈ کا غلبہ بڑھنے کے ساتھ ساتھ بھوری ہو جاتی ہے۔

2: سلیشیا کا مریض سوائے مائعات اشیاء کے اور کچھ نہیں نگل سکتا۔ مگر اسے دودھ سے نفرت ہوتی ہے۔ جبکہ بپٹیشیا کے مریض میں دودھ سے نفرت نہیں ہوتی۔

## 74 بڈیاگا (دریائی اسفنج)

## BADIAGA

(1) سر کا درد خصوصاً سونے سے آرام آئے Sepia, Silicea, (2) آنکھوں

(3) Spigelia, کے ڈھیلوں میں درد Cimicifuga, خصوصاً بائیں طرف (3)

(4) Lyco., Sulphur, Sepia, چھائیاں (4) بغلوں میں غدود بننا

(5) Carbo Animals, Baryta Carb, گوشت میں پھوڑے کا سا درد (5)

Merc Sol (6) Arnica, خصوصاً چھونے سے (6) پستانوں کا کینسر

Conium, Silicea,

معاون: آئیوڈیم۔ مرک سال۔ سلفر

طاقت: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ: بڈیاگا میں پہلے کھانسی بعد میں چھینکیں اور پتلا زکام ہو جاتا ہے۔ جبکہ سینگا میں کھانسی چھینک آنے کے ساتھ بند ہو جاتی ہے۔

## 75 برائی اونیا (گیڈر تمباکو)

## BRYONIA

(1) چڑچڑاپن Antim Crud, Nux V., Alumina, (2) سر میں بھاری پن Nat Mur, Gelsemium, Carbo Veg, (3) سر کا درد خصوصاً کپڑے استری کرنے سے (4) Sepia, چکر کے ساتھ متلی Cocculus, (5) ذائقہ کڑوا Nat Sul, Puls. (6) پیاس کی زیادتی Aconite, (7) زبان سفید اور خشک Phosphorus, China, Antim Crud, (8) کھانسنے سے یا گہری سانس لینے سے جسم کے کسی حصہ میں درد ہو Nat Mur, Aconite, Antim Tart, Phos- (9) نمونیہ Kali Carb, phorus, (10) کھانے کے بعد معدہ میں بھاری پن جیسے پتھر رکھا ہو Puls. Nux V., (11) پستان گرم، جسے ڈکاروں سے آرام ہو۔ Carbo veg,

Scanned by CamScanner

سخت اور پر درد Phytolacca, Bell. (12) جگر کی خرابی Chelido-
nium, Lyco., (13) حیض کی بجائے نکسیر آنا- Phosphorus, Nat Sul,
us, (14) سخت قبض خشک جلا ہوا پاخانہ یا حاجت ہی نہ ہونا۔ Sulphur,
Opium, Aloes, (15) تمام بلغمی جھلیوں کی خشکی Alumina, Acid Nit,
Nat Mur, (16) سوئیاں چبھنے والے درد Kali Carb, Spigelia,
(17) جوڑ متورم گرم اور سرخ Kalmia, (18) حرکت سے علامات میں زیادتی
Ledum, Colchicum, Bell., (19) درد والے پہلو لیٹنے سے درد کو
آرام ہو۔ (Kali Carb, Bell. برعکس) (20) سرد خشک ہوا سے علامات میں
زیادتی Heper., Aconite,

معاون : الیومینا۔ رسٹاکس

دافع اثر : ایکونائٹ۔ اگنیشیا، سنیگا۔ کمفر۔ نکس وامیکا۔

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ 1 : برائی اونیا میں سردی کے بعد گرمی آنے سے تکالیف بڑھتی ہیں۔ جبکہ ڈلکامارہ میں گرمی آنے کے بعد سردی آنے سے تکالیف بڑھتی ہیں۔

2 : بائی کی دردوں میں برائی اونیا کے جوڑ سخت اور سرخ متورم اکڑے ہوئے اور ذرا سی حرکت سے ان میں سوئیاں چبھنے کا سا درد ہوتا ہے۔ (Ledum)

3 : (i) چھاتی میں سوئیاں چبھنے کا سا درد ! میں برائی اونیا میں ذرا سی حرکت سے تکلیف بڑھتی ہے۔ جبکہ کالی کارب میں مریض حرکت کرے یا نہ کرے لگاتار درد رہتی ہے۔
(ii) اس کے علاوہ برائی اونیا میں دبانے سے کمی آتی ہے جبکہ کالی کارب میں صرف عارضی آرام آتا ہے۔

4- بدہضمی اور قبض کی وجہ سے سر کا درد میں برائی اونیا کو یاد رکھنا چاہیے۔

Scanned by CamScanner

5 : ہضم کی خرابیوں میں نکس وامیکا اور پلساٹیلا، برائی اونیا کے قریب ہے۔ کیونکہ تینوں ادویات کے معدے میں پتھر کا سا بوجھ اور متلی ہوتے ہوتی ہے۔

(i) البتہ پلساٹیلا میں برائی اونیا کی طرح منہ کا ذائقہ کڑوا ہوتا ہے۔ لیکن نکس وامیکا میں ذائقہ اکثر کھٹا ہوتا ہے۔

(ii) پیاس برائی اونیا میں نمایاں ہے۔ نکس وامیکا میں کم ہوتی ہے۔ جبکہ پلساٹیلا میں نہیں ہوتی۔

6 : برائی اونیا دودھ، حیض، خسرہ، یا لال بخار کے دانوں کے دب جانے کے بداثرات میں مفید دوا ہے۔(Puls)

## 76 بربرس اکوی فولیم

## BERBERIS AQUIF

(1) سر کے گرد پٹی بندھی ہونے کا احساس-Sulphur, Gelsem, Carbolic Acid, (2) کھانے کے بعد متلی ہونا Puls., Nux. V., Bry., (3) کیل چھائیاں Kali Bromat, Sepia, (4) جلد خشک کھردری چھلکے اتریں Psorinum, Sulphur, ARS iod

طاقت : مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

## 77 بربرس ولگرس (رسونت)

## BERBERIS VULG

(1) آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے چہرہ پیلا China, (2) کمر کا درد بوجہ پیشاب کی تکالیف Lyco., (3) پیشاب کرتے وقت رانوں اور کمر کے نچلے حصے میں Lyco.,

Scanned by CamScanner

Urea, گھٹیا پیشاب کی علامات کے ساتھ (4) Pareira Brav., درد
China, Calc Carb, Chelido- پتہ کی پتھری (5) Acid Benz.,
گردوں میں (7) (برعکس .Lyco) درد گردہ خصوصاً بائیں طرف (6) nium,
گردہ کی (8) Medorrhinum, Petroselinum, بلبلے اٹھنے کا احساس
منی کی نالیوں میں درد (9) Sarsaparilla, Epigea, Lyco., پتھری
Onosmo- (مرد و عورت) خواہش نفسانی کی کمی (10) Clametis,
ہاتھوں کی انگلیوں کے ناخنوں کے (11) dium, Lyco, Agnus C.,
پاؤں کے تلوؤں میں درد (12) Silicea, Alumina, نیچے اعصابی درد
زیادہ دیر (13) Syphilinum, Anacardium, خصوصاً کھڑا ہونے سے
Sulphur, کھڑا رہنے اور حرکت سے تکلیف میں زیادتی

دافع اثر: بیلاڈونا، کیمفر

طاقت: مدر ٹنکچر سے ا، ا طاقتیں

## نوٹ: بربرس ولگرس کی نظام بول کی مخصوص علامات

(i) گردوں کے مقام پر سوئیاں چبھنے جیسا درد جو زیادہ دیر کھڑا رہنے یا بیٹھنے یا حرکت سے بڑھتا ہے

(ii) گردوں کا مقام انتہائی ذکی الحس ہوتا ہے۔

(iii) گردے کا درد ایک مرکز سے چاروں طرف پھیلتا ہے۔

(iv) گردوں میں بلبلے اٹھنے کا احساس ہوتا ہے۔ (Petroselinum)

Scanned by CamScanner

## 78 بریٹا آیوڈائیڈ (آئیوڈائیڈ آف بریٹا)

## BARYTA IOD

(1) تنہائی کی خواہش Gelsem, Baryta Carb, (2) پیاس کی زیادتی
Calc Carb, Baryta Carb, (3) ناک کی بندش Thuja, Calc
Carb, (4) خواہش نفسانی کی زیادتی (عورتوں میں) Calc Phos, Bary-
ta Mur, (5) غدودوں کا بننا خصوصاً حلق کے غدود Iodium, Phytolacca,
(6) کھلی ہوا کی خواہش Puls., Lyco, Iodium,

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

**نوٹ** : بیریٹا آیوڈائیڈ ٹانسلز کے بڑھنے کی وجہ سے اگر جسمانی نشوونمارک جائے تو اسکا استعمال کرنا چاہیئے (Baryta Carb)

## 79 بریٹا کارب (کاربونیٹ آف بریٹا)

## BARYTA CARB

(1) حافظہ کی کمزوری Heper., Merc Sol, Iodium, (2) خوداعتمادی کی کمی
Anacardium, (3) دردِ سر ماؤف حصص کی طرف لیٹنے سے بڑھے Spon-
gia, (4) گلے کا درد صرف مائعات ہی نگل سکنا Baptisia, Silicea, (5)
خناق Lyco, Apis, Phytolacca, (6) حلق کے غدودوں کا متورم ہونا
نزلہ زکام کے ساتھ Alumen, (7) ٹانسلز کے پکنے کا رجحان Psorinum,
Heper., (8) زکام ہونا ذرا سی سردی سے Alumina, Calc Carb,
(9) خواہش نفسانی کی زیادتی (مرد و عورت) Phosphorus, Barytamur

Scanned by CamScanner

(10) ریڑھ کی کمزوری Calc Carb, Silicea, (11) پاؤں پر بدبودار پسینہ Psorinum, Silicea, (12) بونا پن Medorrhinum, (13) سردی سے علامات میں زیادتی Calc Phos, Baryta Iod, Silicea, Heper.,

**معاون :** ڈلکامارہ

**دافع اثر :** زنکم مٹ، بیلاڈونا، کیمفر، ڈلکامارہ

**دشمن :** کلکیریا کارب

**نوٹ 1 :** اگر پاؤں کا پسینہ دب جانے سے حلق کی تکالیف پیدا ہوں تو بریٹا کارب دوا ہوتی ہے (Silicea)

2 : بریٹا کارب میں بچوں اور بوڑھوں دونوں کا مزاج ملتا ہے۔

3 : بریٹا کارب اور سلیشیا آپس میں بہت ملتی ہیں۔

(i) لیکن سلیشیا میں سر پر بکثرت پسینہ ہوتا ہے جو کہ بریٹا کارب میں نہیں ملتا۔

(ii) اس کے علاوہ بریٹا کارب کی ذہنی کمزوری سلیشیا سے نہیں ملتی ہے۔

## 80 بریٹا میور (کلورائیڈ آف بریئم)

## BARYTA MUR

(1) دماغی کمزوری Guaiacum, Baryta Carb, (2) بلڈ پریشر کا بڑھنا خصوصاً بوڑھوں میں Lachesis, (3) پاگل پن، خواہش نفسانی کے ساتھ (مرد و عورت) Stramonium, Hyoscyamus, (4) ناک میں بولنا Phytolacca, Baryta Carb, (5) غدودوں کا بننا Merc Sol,

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : برائیٹا میور کے غدودوں میں سختی اور ورم ہوتا ہے۔ (Bromium)

## 81 برومیم (برومائن)

## BROMIUM

(1) ایسا وہم کہ کوئی کندھے میں جھانک رہا ہے- Anacardium, Staphisagria, (2) گلہڑ (گیگا) Tuber, Iodium, (3) تنگی تنفس Sambucus (4) دل کا بڑھنا خصوصاً جمناسٹک کھیلنے والوں میں Niga, Spongia, Rhus Tox, Arnica, (5) شرمگاہ سے ریاح کا اخراج Sanguinaria, Lyco (6) غدودوں کا متورم اور سخت ہونا Baryta Carb, Spongia, (7) گرمی سے علامات میں زیادتی Sponiga, Iodium

دافع اثر : اوپیم، امونیا کارب، کیمفر

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : برومیم میں دمہ کی تکلیف سمندر کے کنارے بڑھتی ہے البتہ سمندر کے اندر سفر کرنے سے کم ہو جاتی ہے۔

## 82 بسمتھم

## BISMUTHUM

(1) تنہائی نا قابل برداشت Ars Alb, Lyco., (2) بے چینی Ars Alb, (3) آنکھوں کے گرد نیلے یا سیاہ حلقے Phosphorus, Lachesis, Ars

(5) Antim Crud, Puls., زبان پر سفید میل (4) Alb China, دانت کا درد جسے ٹھنڈے پانی سے آرام ہو۔ (6) Coffea, Puls, Bry., پانی پینے کے فوراً بعد قے ہونا (7) Cadium Sul, Ars Alb, کھانے کے بعد معدہ میں پتھر کا سا بوجھ (8) Bry., Nux V., Pulstilla, معدہ میں جلن Phosphorus, Ars Alb,

دافع اثر : نکس وامیکا، کلکیریا کارب، کیپسیکم

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : سمجھ میں پانی معدے میں پہنچتے ہی قے ہو جاتی ہے (Ars Alb) جبکہ فاسفورس میں پانی معدے میں گرم ہو کر پھر بعد میں قے ہو جاتی ہے (Chloroforl)

## 83 بسی لینم

(سل کا زہر تھوک سے حاصل کیا ہوا)

## BACILLINUM

(1) درد سر جو سر کی گہرائی میں ہو (2) Syphilinum, گنج تھوڑی جگہ پر Calc = (3) آنکھوں کے کناروں کا اکوت Acid Fluor, Phosphorus, Calc Carb, Tuber., (4) پرانا نزلہ زکام Carb, Phosphorus, (5) شدید کھانسی Phosphorus, Drosera, (6) چھاتی میں بلغم کی زیادتی Ars Iod, Tuebr., (7) تپ دق Balsam Per., Antim Tart. (8) داد Tellurium, Nat Mur, Sepia, (9) ٹھنڈی ہوا سے علامات

میں زیادتی Heper., Calc Carb

معاون : کلکیریا فاس، کالی کارب

طاقت : اونچی طاقتیں (زیادہ وقفہ بعد)

نوٹ : بیسلینم کا اثر ٹیوبر سے ملتا ہے۔ دونوں ادویات تپ دق میں استعمال ہوتی ہیں۔ البتہ ٹیوبر کا استعمال احتیاط سے کرنا چاہیئے۔ کیونکہ یہ بیسلینم سے زیادہ گہری دوا ہے۔

## 84 بلاٹا اورینٹلس

(ہندوستانی جھینگرا کا عرق)

## BLATTA ORIEN

(1) سانس کی تنگی (2) بلغم کی زیادتی سے دم گھٹنے کا Ipecac, Ars Alb, خدشہ Lobelia Inf, Ars Alb, (3) دمہ Antim Tart, IPecac Silicea,

طاقت : چھوٹی طاقتیں

## 85 بینزوئیک ایسڈ (لوبان کا تیزاب)

## BENZOIC ACID

(1) سونگھنے کی حس کا گھٹنا Silicea, Calc Carb, (2) دل کا درد اپنی جگہ تبدیل کرنے والا Kalmia (3) پیشاب کی بو گھوڑے کے پیشاب جیسی Acid (4) سوتے میں بستر پر پیشاب کرنا Nit, Nat Carb, Causticum

Scanned by CamScanner

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : بوتھیراپس میں دن کا اندھاپن ہوتا ہے۔ لیکن رات کا اندھاپن میں لائیکو پوڈیم اور چائنا دوائیں ہوتی ہیں۔

## 87 بوریکس (سہاگہ)

## BORAX

(1) شور نا قابل برداشت Theridion, Asarum Eur, (2) بالوں کا الجھنا Graphites, (3) پلکوں کا اندر کی طرف مڑنا Psorinum, Tuber., (4) ذائقہ کڑوا Merc Sol, Nux V., Colocynthis, (5) منہ کے چھالے اور منہ کا گرم ہونا Cundurango,Nux V. (6) اپھارہ خصوصاً کھانا کھانے کے بعد Ignatia, Sepia, (7) چھاتی میں سوئیاں چبھنے کا سا درد بالخصوص داہنی طرف Rumex, Senega, (8) دودھ پلاتے وقت مخالف پستان میں درد ہونا ( Conium, Alu- ) (9) لیکوریا خراش دار mina, اور دو حیضوں کے درمیان زیادہ ہونا (10) لیکوریا انڈے کی سفیدی جیسا لیکن گرم ہو۔ Calc Carb, Ova Testa, Calc Phos, (11) حیض وقت پر اور بکثرت آنا Calc Carb, Bovista, (12) بانجھ پن Ashoka, Sepia, Nat Mur, (13) بچے کا پیشاب کرنے سے پہلے چلانا Lyco., Sarsaparilla, (14) جماع سے نفرت خصوصاً مردوں میں Graphites, (15) معمولی سی چوٹ کا پکنا Graphites, Lyco., Rhus (16) تلوؤں میں سوئیاں چبھنے جیسا درد Merc Sol, Silicea, Tox, Nat Carb, Agaricus, (17) سوتے میں بچے کا چیخ کر جاگنا۔

Scanned by CamScanner

(18) نیچے کی طرف حرکت سے تکالیف میں زیادتی Acthusa, Bell., Apis, Gelsem, Sanicula

دافع اثر: کافیا، کیمو میلا

دشمن: السٹیک ایسڈ۔ شراب

طاقت: چھوٹی طاقتیں

نوٹ نمبر 1: بوریکس میں بچہ پیشاب کرنے سے پہلے چلاتا ہے اس کی وجہ بلغمی جھلی کا ورم ہوتا ہے۔ جبکہ لائیکوپوڈیم اور سارسپریلا میں پتھری کی وجہ ہوتی ہے۔

نمبر 2: بوریکس میں بچہ کو دودھ پلاتے وقت مخالف پستان میں درد ہوتا ہے۔ جبکہ کروٹن ٹگ میں درد جس طرف کے پستان سے دودھ پلایا جارہا ہے اسی طرف سے پیٹھ کی طرف جاتا ہے۔

نمبر 3: بوریکس کے اخراجات نہایت ہی گرم ہوتے ہیں (Borac Acid میں ٹھنڈے)

## 88 بورک ایسڈ (بورک ایسڈ)

## BORAIC ACID

(1) زبان خشک، سرخ اور پھٹی ہوئی Phosphorus, (2) پیشاب کی باربار حاجت Acid Phos, Equisetum, (3) شوگر (ذیابیطس) Acid Phos, Glycerinum, (4) شرم گاہ میں ٹھنڈک کا شدید احساس Graphites,

طاقت: چھوٹی طاقتیں

نوٹ نمبر 1 :بورک ایسڈ چھوت سے محفوظ رکھتی ہے Echinacea Myristica

نمبر 2 :بورک ایسڈ کے اخراجات غیر معمولی ٹھنڈے ہوتے ہیں

( Borax میں گرم)

## 89 بووسٹا (گیند پھولا)

## BOVISTA

(1)بول چال میں لکنت Kali Brom, Stramonium (2) چہرہ کے کیل خصوصاً جب لوشن کریم کا بکثرت استعمال ہوا ہو۔ Berberis Aq. (3) چیزوں کا ہاتھوں سے گرنا Apis، Carbo Veg. (4) نکسیر خصوصاً صبح کے وقت Ambra G., (5) پیٹ درد کے ساتھ پیشاب کا سرخ آنا۔ Lyco. (6) پیٹ کا درد (کھانے سے آرام) Nat Carb، Chelidonium، Colocynthis) برعکس) (7) پیشاب کرنے کے بعد پھر پیشاب کی حاجت Equisetum، (8) دو حیضوں کے درمیان ذرا سی مشقت سے سیلان خون۔ Ambra. Calc Carb (9) حیض سے پہلے اور دوران دست Ammon Carb, Verat Alb. (10) حیض کا صرف رات کو آنا Ammon mur, Mag Carb, (11) لیکوریا انڈے کی سفیدی جیسا Sepia, (12) لیکوریا تیز جلندار Borax, Calc Phos, (13) بغلوں سے پسینہ پیاز کی بو جیسا ( Tellurium لہسن کی بو) Kreosote, (14) دیچی کی خارش Agaricus, Graphites, (15) کوئلہ کی گیس کے بد اثرات Rhus Tox, Apis (16) چھپاکی Ammon Carb,

دافع اثر :کیمفر

Scanned by CamScanner

خرابی پکنے کے بعد دیگرے Abrotanum, (11) بدہضمی معدہ میں بوجھ کے ساتھ Lac Caninum, والے (12) بائی کے درد جگہ بدلنے والے Nux V., Bry., Rhus (13) بائی کی دردوں کو حرکت سے آرام Puls., Kali Sul, Arnica, Ignatia, Lilium (14) چھوٹی چھوٹی جگہ پر درد ہونا Tox, Puls., (15) آتشکی امراض Phytolacca, Kali Iod, Tig, (16) اخراجات زردی مائل سبز Hydrastis, Calc Sul,

معاون : آرسنک البم

دافع اثر : آرسنک البم، پلساٹیلا، لیکس

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ 1 : جگہ بدلنے والی بائی کی دردوں میں کالی بائی کے درد پلساٹیلا کی طرح زیادہ دیر نہیں ٹھہرتے۔

(ii) جگہ بدلنے والی دردوں میں میگنائیم کے درد جسم کے ایک ہی طرف ایک جوڑ سے دوسرے جوڑ جگہ بدلتے ہیں۔

(iii) جبکہ لیک کینئم میں درد اطراف بدلتے ہیں۔ یعنی اگر آج دائیں طرف زور ہے تو کل بائیں طرف ہوگا۔

(iv) جبکہ کالی بائیکروم میں فرق یہ ہے کہ اسکی علامات ادل بدل کر آتی ہیں۔ مثلاً بائی کی دردیں اور پیچش ادل بدل کر آئیں (Abrotanum)

2 : کالی کھانسی میں کوکس کیکٹائی کا بلغم سفید تار دار ہوتا ہے۔ جبکہ کالی بائی کا بلغم زرد تار دار ہوتا ہے۔

3 : رسٹاکس میں ماؤف حصص کو حرکت دینے سے اور گرمی سے آرام ہوتا ہے۔ جبکہ کالی بائی میں ماؤف حصص کو حرکت سے آرام کے ساتھ گرمی سے زیادتی ہوتی ہے۔

Scanned by CamScanner

4 :کالی بائی میں جلسیمم کی طرح سر درد کے قبل بینائی دھندلی پڑ جاتی ہے۔ جبکہ آئرس ورسی کولر میں سر درد کے ساتھ بینائی دھندلی پڑتی ہے۔

5 : تالو میں گہرے، گوشت کھا جانے والے زخم کالی بائی کی اہم علامت ہے۔

6 :گول زخم جو گہرائی کی طرف ہوں جیسے گولی کے زخم، کالی بائی سے درست ہوتے ہیں۔

مشاہدہ : موٹے آدمیوں کی نامردی میں مصنف نے کالی بائی کو بہت مفید پایا ہے۔

## 246 کالی برومیٹم (پوٹاشیم برومائٹ)

## KALI BROMATUM

(1) خوف، چیخ مار کر جاگنا Bromium, Kali Phos, (2)زہر دیئے جانے کا خوف Glonoin, Hyoscyamus, (3)یاداشت کمزور Kali Phos,Ambra G., (4) مرگی Hyoscyamus, Silicea, (5) لکنت Bovista,Stramonium, (6)چہرے کے کیل-Berberis (7)ہاتھوں کو ہر وقت حرکت میں رکھنا Aq., Carbonium Sul, Heper., Stramonium, Tarentula H., (Zincum Met میں پاؤں) (8) رعشہ Mygale, Agaricus, (9)اعصابی تکالیف Gelsem , (10)خواہش نفسانی کی زیادتی خصوصاً عورتوں میں Kali Phos, Platina, (11) کثرتِ مباشرت کے بد نتائج-Phosphorus, Conium, Staphisagria, (12)خوفناک خواب Anacardium, Ammon Mur,

دافع اثر :کیمفر، ہیلونیاس، نکس وامیکا،، زنکم مٹ نباتاتی تیزاب

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : فاسفورس کی بے چینی اعصابی طور پر ملتی ہے۔ جبکہ رسٹاکس کی بے چینی

Scanned by CamScanner

دردوں کی وجہ سے ہوتی ہے۔

## 247 کالی سلف (سلفیٹ آف پوٹاس)

## KALI SUL

(1) غصیلا Lyco., Sepia, (2) چڑچڑاپن Puls., Hydrastis,

Kali Bic, (3) بالوں پر زرد بھوسی ( Nat Mur, Thuja,)(

میں سفید بوسی)(4) ناک بند سونگھنے کی حس کا ختم ہونا Nat Mur, Kali Bic,

(5) کانوں کا بہنا جس میں زرد رطوبت ہے Puls., Hydrastis, (6) زبان پر

زرد میل Chelidonium, Puls., Nat Phos, (7) گوشت سے

نفرت Calc Sul, Puls., Sepia (8) کھانسی بلغم کی کھڑکھڑاہٹ کے

ساتھ Antim Tart, Puls., (9) چنبل، اگزیما Calc Sul., Graphites,

(10) اخراجات زرد سبزی مائل Puls., Hydrastis, Kali Bic, (11) ٹی بی بخار

کی زیادتی رات کو Tuber, Puls., (12) بائی کے درد جگہ بدلنے والے Lac

Caninum, Puls., (13) کھلی ہوا کی خواہش Puls., Carbo Veg, Lyco.

(14) گرمی سے علامات میں زیادتی Iodium, Puls.,

**طاقت :** چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

**نوٹ : کالی سلف اور پلساٹیلا کا موازنہ**

(i) کالی سلف کا مریض بہت غصیلا اور ضدی ہوتا ہے۔ جبکہ پلساٹیلا کا مریض نرم مزاج ہوتا ہے۔

(ii) پلساٹیلا کا مریض کھٹی چیزیں زیادہ پسند کرتا ہے۔ جبکہ کالی سلف کا مریض کھٹی چیزوں کے ساتھ ساتھ میٹھی چیزیں بھی زیادہ پسند کرتا ہے۔

(iii) کالی سلف میں شدید پیاس ہوتی ہے۔ جبکہ پلساٹیلا میں پیاس ندارد ہوتی ہے۔

Scanned by CamScanner

## 248 کالی فاس (پوٹاشیم فاسفیٹ)

# KALI PHOS

(i)دماغی کمزوری Nat Carb, Pic Acid, (2)ہسٹریا Tarentula H.,
Ignatia, (3)سر کا درد بوجہ (دماغ میں خون کی کمی) Calc Phos, (4) سر
کی گدی میں درد Gelsem, Silicea, (5) بینائی کمزور Ruta, Gel-
sem., Nat Mur, (6) معدہ میں خالی پن اور بیٹھنے کا احساس Sepia,
Sulphur, Ignatia, (7)سوتے میں بستر پر پیشاب کرنا Sepia, Sili-
cea, Nat Phos, (8) پیشاب کی زیادتی Gelsem, Acid Phos,
(9)نامردی Yohimbinum, Avena Sat. (10) جماع کے بعد
کمزوری (مردوں میں) Kali Carb, Calc Carb, Selenium,
(11) حیض شروع ہونے پر تکالیف میں کمی Lachesis, Zincum Met,
(12) پیچش Merc Corr, Ipecac, Kurchi, (13) اخراجات بدبودار
Baptisia, Arnica, (14) اعصابی تکالیف Phosphorus, Gel-
sem, Agraricus, (15) فالج Causticum, Gelsem.,
(16) درجہ حرارت نارمل سے کم رہنا Heloderma, (17) پرسوتی
بخار Pyrogenium, Bry., Echinacea, (18) ٹائیفائیڈ بخار Arnica
Baptisia, Rhus Tox, (19) گنگرین Ars Alb, Lachesis,
SecaleCorr., (20) بے خوابی Passiflora, Coffea,
(21) ذہنی یا جسمانی محنت سے علامات میں زیادتی Nat Carb, Cocculus,
(22) سردی سے علامات میں زیادتی China, Cocculus, Zincum
Met,

**طاقت** : چھوٹی طاقتیں

Scanned by CamScanner

نوٹ :کالی فاس وضع حمل کی کمزور دردوں کو تیز کرنے میں مدد دیتی ہے
(Caulophyllum)

## 249 کالی کارب (کاربونیٹ آف پوٹاشیم)

## KALI CARB

(1) تنہائی ناقابل برداشت Phosphorus, Ars Alb, (2) چڑچڑاپن Calc Iod, (3) سر درد سرد ہوا سے بڑھے Nux V., Calc Carb, (4) بالوں میں خشکی Sulphur, Psorinum, Thuja, (5) بینائی کمزور بوجہ کثرتِ جماع Sepia, Phosphorus, (6) آنکھ کے اوپر والے پپوٹوں پر تھیلی نما سوجن ( Apis نچلے پپوٹے کی سوجن) (7) تھوک کی زیادتی Merc Sol, Baryta Carb, (8) ذائقہ کڑوا Puls., Bry., (9) دانت کا درد کھانے کے دوران Merc Sol, Carbo Veg, (10) نکسیر خصوصاً صبح کے وقت منہ دھونے پر Drosera, Ammon Carb, (11) چھاتی میں سوئیاں چبھنے جیسا درد Borax, Bry., (12) دمہ جسے لیٹنے سے زیادتی ہو Ars Alb (Psorinum بیٹھنے سے) (13) دل پر چربی چڑھنا Cactus G., Iberis, (14) دل کی دھڑکن تیز Phosphorus, Aurum Met, Nux Mos, Chaninum (15) بدہضمی (بوڑھوں میں خصوصاً) Spigelia, (16) ترش ڈکاریں Sul, Calc Carb, Carbo Veg, (17) اپھارہ Nux Mos, China, Carbo Veg, (18) حیض جلد جلد مقدار میں زیادہ Kali Ars, Sabina, Platina, (19) کمر درد حیض سے پہلے اور دوران Causticum, Puls., (20) جماع کے بعد زیادتی (مردوں میں) Staphisagria, Agaricus, (21) وضع حمل کے بعد علامات میں زیادتی ہونا Sepia, Sabina (22) اسقاط کا رجحان Arnica, Secale Corr, (23) دائیں کولہے سے دائیں گھٹنے تک درد Colocynthis, Lyco., (24)

Scanned by CamScanner

کمزوری بوجہ بکثرت اخراجات Phosphorus, China, Acid Phos,
(25) پسینہ بکثرت Heper., Calc Carb, (26) کمی خون Ferrum
(27) ذکی الحسی Met., Puls., Nat Mur, Nux V., Heper.,
(28) تپ دق Tuber., Ars Iod, Calc Carb, (29) غنودگی
(کھانے کے دوران (30) Phosphorus, ماؤف حصص پر لیٹنے سے زیادتی
(برعکس Bry., ) (31) حرکت سے علامات میں زیادتی Nux V., Lachesis
• Bry., (32) صبح (2 بجے سے 4 بجے) آلات تنفس کی علامات میں زیادتی
(33) سردی سے علامات میں زیادتی Ammon Carb, Kali Ars, Silicea, Ars Alb,

معاون : کاربوویج، فاسفورس، سیپیا، نیٹرم میور۔ نکس وامیکا

دافع اثر : ڈلکامارا۔ کافیا، کمفر

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ نمبر 1 : پسینہ، کمر درد اور کمزوری کا گروپ کالی کارب کی طرف نشان دہی کرتا ہے۔

نمبر 2 : چھاتی میں چبھن دار دردوں میں کالی کارب اور برائی اونیا میں فرق یہ ہے کہ برائی اونیا میں ماؤف حصص کے بل لیٹنے سے آرام ہوتا ہے۔ جبکہ کالی کارب میں زیادتی ہوتی ہے۔

نمبر 3 : کالی کارب میں کمر کا درد لیٹنے سے کم ہوتا ہے جبکہ نیٹرم میور میں دبانے سے اور پیٹھ کے بل لیٹنے سے کم ہوتا ہے۔

نمبر 4۔(i) :اسقاط کے رجحان میں کالی کارب اوسط ابتدائی مہینوں کے اسقاط میں استعمال ہوتی ہے جبکہ سیپیا آخری مہینوں کے اسقاط میں استعمال ہوتی ہے۔

Scanned by CamScanner

(ii) جبکہ سبائنا میں تیسرے سے چوتھے مہینے کا اسقاط پایا جاتا ہے۔ Secale Corr. Ustilago

مشاہدہ نمبر 1 : دبے ہوئے حیض میں نیٹرم میور بالکل ہونے پر اثر نہ کرے تو اس وقت کالی کارب کو آزمانہ چاہیئے۔

مشاہدہ نمبر 2 : تقریباً تمام کالی یعنی پوٹاشیم کے نمکوں میں تکالیف صبح سویرے بڑھتی ہیں۔

## 250 کالی میور (پوٹاشیم کلورائیڈ)

## KALI MUR

(1) زبان سفید Antim Crud, Sepia, (2) منہ کے چھالے Borax, Merc Sol, (3) نزلہ میں رطوبت سفید گاڑھی Sepia, Nat Mur, (4) ٹانسلز کی سوزش Bell., Baryta Carb, (5) آواز کا بیٹھنا Arum Triphyllum, Alumina, (6) کان کی نالی کی سوزش Merc Dul, Kali Bic, Lapis Alb (7) کالی کھانسی Drosera, Bell., (8) مرغن غذائیں ناموافق Cyclamen, Ptelea, Puls., (9) بدہضمی Puls., Carbo Veg, (10) قبض Alumina, Mag Mur, Nat Mur, (11) گرمی سے علامات میں زیادتی Nat Mur, Puls.,

دافع اثر : بیلاڈونا، کلکیریا سلف، ہائیڈراسٹس، پلساٹیلا

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ : کالی میور سوزش کے دوسرے درجے میں کارآمد ہے یعنی جب رساؤ پڑھ چکا ہو۔ جبکہ سوزش کے پہلے درجے میں بیلاڈونا، فیرم فاس ایکونائٹ دوائیں ہوتی ہیں۔

Scanned by CamScanner

## 251 کالی نائیٹرک (قلمی شورہ)

## KALI NIT

(1) بے حد پریشانی Silicea, Calc Carb, (2) ناک میں پھوڑی Calc Carb, Thuja, Teucrium, (3) تنگی تنفس Carbo Veg, Ars Alb, (4) تپ دق Calc Carb, Kali Carb, (5) بچھڑے کا گوشت ناموافق، Sepia, Ipecac, (6) سوزش گردہ Apis, (7) حیض سیاہ Lachesis, Cyclamen,

دافع اثر: نائٹرو سپرٹ ڈلس

دشمن: بکمفر

طاقت: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

## 252 کروٹن ٹگ (جمال گوٹہ)

## CROTON TIG

(1) غذا کی نالی میں جلن Bismuth, Phosphorus, Capsicum, (2) بچے کو دودھ پلاتے وقت درد پستانوں سے پیٹھ تک جائے Phytolacca, (3) کھانے پینے سے پاخانے میں زیادتی Podo., Trombidium, Colocynthis, (4) آنتوں میں گڑگڑاہٹ Podo, Oleander, Aloes, (5) فوطوں کی کھجلی Rhus Tox, Sulphur, Urtica U, (6) دست زردی مائل پچکاری کی طرح نکلیں Podo., Gratiola, (7) شدید خارش کھجلی والی جگہ دکھنے لگے ( )

دافع اثر: رینین کولس بلبوسس۔ انٹم ٹارٹ، اناکارڈیئم، رسٹاکس، کلیمٹس،

Scanned by CamScanner

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ : (i) فائی ٹولا کا میں بچے کو دودھ پلاتے وقت پستانوں سے درد تمام جسم میں پھیل جاتا ہے۔ جبکہ کروٹن ٹگ میں پستانوں سے درد صرف پیٹھ کی طرف جاتا ہے۔

(ii) جبکہ بوریکس میں بچے کو دودھ پلاتے وقت درد مخالف پستان میں ہوتا ہے۔

(iii) جبکہ فیلنڈریئم میں بچے کو دودھ پلاتے وقت درد پستان تک ہی محدود رہتا ہے۔

## 253 کروٹیلس ہری ڈس (شمالی امریکہ کا سانپ)

## CROTALUS HORR

(1) غنودگی Arnica, Baptisia, Lachesis, (2) دماغی کمزوری Nux Mos, Ars Alb, Carbo Veg (3) قوت حیات کی کمزوری (4) آنکھیں زرد Lachesis, Hydrastis, (5) مصنوعی روشنی برداشت نہ ہونا Merc Sol, Conium, Calc Carb, (6) کانوں سے سیلانِ خون Hamamelis, Phosphorus, Millefolium, (7) نکسیر پھوٹنا Phosphorus, Merc Sol, Carbo Veg, (8) سانس بدبودار Ars Alb, (9) زبان سرخ Apis, Bell., Pyrogenium, (10) معدے کا کینسر Ars Alb, Cundurango, (11) پاخانہ سیاہ پتلا بدبودار Phosphorus, (12) تمام مخارج سے سیلان خون Lachesis, Ars Alb, Chelidonium, Carduus Mar., (13) یرقان Lachesis, (14) پرسوتی بخار Echinacea, Pyrogenium, Bry., (15) دائیں طرف کا فالج Opium, Causticum Cadium sul, (16) زرد بخار Carbo Veg, Ars Alb, Lachesis, (17) خون ملا پسینہ Curare, (18) خون کا زہریلا پن Echinacea, Pyrogenium, (19) خوفناک خواب Carbo Veg, Ars Alb, (20) جاگنے پر علامات میں زیادتی Lachesis,

دافع اثر : لیکسس

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ 1 : کروٹیلس کی بہت سی علامات لیکسس سے ملتی ہیں۔ لیکن لیکسس بائیں جانب کی دوا ہے۔ جبکہ کروٹیلس ہرڈس دائیں جانب کی دوا ہے۔

نوٹ 2 : کروٹیلس کی ایک اہم علامت رحم سے سیلان خون کیساتھ معدہ میں کمزوری کا احساس ہوتا ہے۔

## 254 کروکس سٹائیوا (زعفران)

## CROCUS SATIVA

(1) کبھی خوش کبھی غمگین Nux Mos, Ignatia, Platina, (2) ہر کسی کا بوسہ لینے کی خواہش Verat Alb, Agaricus, (3) ہسٹریا Ignatia, (4) سیاہ نکسیر پھوٹنا Platina, Nux Mos., Carbo Veg, Crotalus H., (5) شدید پیاس Aconite, Bry., (6) ٹھنڈی چیزیں کھانے کی خواہش China, Phosphorus, (7) پیٹ میں کوئی زندہ جانور کا احساس Sulphur, Thuja, (8) سیاہ تاردار منجمد سیلانِ خون Hamamelis, Platina, Ustilago, (9) موقوفی حیض کے ایام میں سر کی تپکن Lachesis, (10) رعشہ Agaricus, Ignatia, Zincum Met, (11) گرمی سے علامات میں زیادتی Secale corr, Puls.,

معاون : چائنا، نکس وامیکا، پلساٹیلا، سلفر

دافع اثر : ایکونائٹ بیلاڈونا، اوپیم

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

Scanned by CamScanner

نوٹ: کروکس سٹائیوا میں بوسہ لینے کی خواہش ہر وقت پائی جاتی ہے۔ جبکہ وریٹرم البم میں حیض سے قبل بوسہ لینے کی خواہش ہوتی ہے۔

## 255 کریازوٹ

## KREOSOTUM

(1) گانے سے یا جذباتی تحریک سے رونا آجائے Graphites, Thuja, (2) حافظہ کی کمزوری Sepia, Ambra, (3) آنکھوں سے جلن دار پانی آتا Argentum Nit, Euphrasia, (4) حیض کے متعلقہ سر درد Gel-sem, Zincum Met, Sepia, (5) تھوک کی زیادتی Merc Sol, Sepia, (6) زبان پر سفید میل Ars Alb, Merc Sol, (7) دانتوں کا بوسیدہ ہونا Merc sol, Mezereum, Staphisagria, (8) مسوڑھوں سے خون آنا۔ Phosphorus, Carbo Veg, Merc Sol, (9) غذا کا کئی گھنٹے بعد غیر ہضم شدہ ہی قے ہونا Kali Bic, Fer-rum Met, (10) گوشت کی خواہش Mag Carb, Lilium Tig, (11) معدہ کی تکلیف کو ٹھنڈی غذا سے زیادتی ہو Ars Alb, Lyco., (Phos-phorus برعکس) (12) حمل کی متلی Sepia, Puls., (13) طفلی ہیضہ Ipecac, Calc Carb, (14) پیشاب کی فوری حاجت Petroseli-num, Sepia, (15) رات کو پیشاب کی زیادتی Merc Sol, Murex, Sepia, (16) سوتے میں پیشاب کرنا (خصوصاً پہلی نیند) Causti-cum, Sepia, (17) مردوں میں جماع کے دوران عضو میں جلن کا احساس Clematis, (18) حیض سے قبل اور دوران بہرہ پن Ferrum Met, Borax, (19) عورتوں میں نیچے کے رخ دباؤ کا احساس Lilum Tig, Bell, Sepia, (20) عورت کا جماع کے دوران درد محسوس کرنا Syphili-

Scanned by CamScanner

Iodium, پستانوں کا سوکھا پن (21) num, Sepia, Kali Carb,

Phos-t حیض کا رک رک کر آ (22) Sabalserrulata, Conium,

ئے۔ حیض صرف لیٹنے پر آ (23) phorus, Cimicifuga, Puls.,

Ambra G, Phos- حیض جلد مقدار میں زیادہ (24) Bovista,

جو کپڑوں پر زرد داغ ڈالے Sepia, Borax, جلن دار لکوریا (25) phorus

جماع کے بعد شرمگاہ (26) Agnus Cast, Sepia, Carbo Ani,

سے خون آنا Sepia, Argentum Nit, سن یاس کی تکالیف (27)

شرمگاہ میں (28) Sulphur, Lachesis, Graphites,

شدید خارش Caladium, Ambra G., سیلانِ خون چھوٹے (29)

چھوٹے زخموں سے زیادہ ہے۔ Lachesis, Phosphorus, Crotalus H.,

(30) تمام اخراجات بدبودار اور تیزابی Merc Sol, Ars Alb, (31)

سردی سے علامات میں زیادتی Sepia, Ars Alb,

**معاون** : آرسنکم البم، فاسفورس، سلفر

**دافع اثر** : ایکونائٹ، نکس وامیکا، فیرم مٹ

**دشمن** : کاربو بیج

**طاقت** : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

**نوٹ 1** : دانتوں کا بوسیدہ ہونا، میں سٹیفی اسگریا میں دانت پہلے سیاہ ہوتے ہیں۔ پھر سڑنے لگتے ہیں جبکہ کریازوٹ میں دانت نکلتے ہی زرد ہو جاتے ہیں۔ اور پھر سیاہ ہو کر گلنے سڑنے لگتے ہیں۔

2 : عورتوں میں نیچے دبنے والے احساس میں بیلاڈونا میں لیٹنے سے زیادتی ہوتی ہے۔ اور کھڑے ہونے سے کمی ہوتی ہے۔ جبکہ کریازوٹ میں آرام سے تکلیف بڑھتی ہے اور حرکت سے کمی ہوتی ہے

3: للیم گٹ میں نیچے دبنے والے احساس کے ساتھ پاخانے کی بے سود حاجت ہوتی ہے اور ساتھ قلبی تکالیف بھی ہوتی ہیں۔

## 256 کرٹیگیس

## CRATAEGUS

(1) دل کا بڑھ جانا Cactus G. ., Iberis, Aurum Met, (2) قلبی استقاء Digitalis, Ars Alb, Colchicum, (3) دل کی کمزوری Aurum Mur, Naja, Ammon Causticum,

طاقت: مدر ٹنکچر 5 تا 10 قطرے فی خوراک

نوٹ: کس بھی قسم کے دل کے امراض میں کرٹیگیس کا استعمال مجرب کے طور پر کیا جاسکتا ہے۔ کیونکہ کرٹیگیس کا استعمال کوئی مضر اثرات نہیں چھوڑتا۔

## 257 کلکیریا آرسنک (آرسینٹ آف کیلشیئم)

## CALCAREA ARS

(1) مرگی کے دورے سے قبل سر کی طرف خون کا چڑھنا, Causticum (2) دوسروں کے ساتھ مل بیٹھنے کی خواہش, Phosphorus, Ars Alb (3) درد سر کو ماؤف حصص کی طرف لیٹنے سے کمی ہو, Bryonia, Ignatia (4) دمہ Ars Alb, Phos- (5) السر (معدے کا زخم) Ipecac, Ars Alb, Naja, Ammon (6) دل کی کمزوری کے ساتھ دم کشی phorus, (7) جگر و تلی کا بڑھ جانا Causticum, (8) لبلبہ کا کینسر Iodium, China, Berberis Vulg, (9) گردے نہایت ذکی الحس Carcinosin, (10) پیشاب میں البومن Merc Corr, Nat Ars, Ars Alb, (11) پرانا ملیریا Parthenium, Ars Alb, (12) کونین کے بد اثرات Chininum Sul,

Ars Alb, Carbonium شراب چھوڑنے کے بعد کے بداثرات (13) Ipecac,

Ars Alb, China, سردی سے علامات میں زیادتی (14) Sul,

دافع اثر: کاربو تیج۔ گلونائن۔ پلسٹیلا

طاقت: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

## 258 کلکیریا آئیوڈائیڈ (آئیوڈائیڈ آف کیلشیم)

## CALC IOD

(1) سر کا درد ٹھنڈی ہوا سے بڑھ جائے Calc Carb, Silicea, (2) نوایر قوت شامہ کی کمی (3) Sanguinaria, Teucrium, Calc Carb, Baryta Carb, Phytolacca, ٹانسلز کا بڑھنا (4) Silicea, Sepia, (5) گلہڑ Thyroiodinum, Iodium, Tuber., (6) رحم کی ریشہ دار رسولی Tuber., تپ دق (7) Calc Carb, Calc Fluor, Acid گرمی سے علامات میں زیادتی (8) Phosphorus, Kali Carb, Fluor, Kali Sul,

طاقت: چھوٹی سے اونچی طاقتیں

## 259 کلکیریا سلف (سلفیٹ آف کیلشیم)

## CALC SUL

(1) سر پر بھوسی (2) Carbonium Sul, Graphites, اکزیما۔ خصوصاً خشک Mezereum, Psorinum, Cicuta Sepia, بال گرنا (3) Heper Sul, چہرے پر پھنسیاں (کیل) (4) Nat Mur, Carbo Veg, Kali Sul, Hydrastis, اخراجات گاڑھے زرد (5) Berberis Aqi.

Scanned by CamScanner

(6) بھگندر پھوڑا (کاربنکل Myristica, Silicea, (7) تپ دق Fer-rum Phos, Calc Carb, Ars Iod, (8) زخموں کا مندمل نہ ہونا Heper, Silicea, Silicea, Graphites, (9) پیپ بننے کا رجحان Carbo Ani, Baryta Carb, (10) بغلوں کے غدود کی سوزش Ars Iod, Graphites, (11) سردی اور گرمی سے علامات میں زیادتی Merc Sol,

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ (1) : سر پر سفید بھوسی (سکری) میں نیٹرم میور اور تھوجا دوائیں ہوتی ہیں۔ جبکہ زرد بھوسی ہو تو کالی سلف دوا ہوتی ہے۔

(2) : پھوڑوں میں کلکیریا سلف کا استعمال اس وقت زیادہ مفید ہوتا ہے جب پھوڑے سے پیپ بہنا شروع ہو جائے۔

مشاہدہ : جبکہ بالوں کی خشکی میں کالی کارب اکثر سود مند رہتی ہے۔(Psorinum, Thuja)

## 260 کلکیریا فاس (فاسفیٹ آف کیلشیم)

## CALCAREA PHOS

(1) حافظہ کی کمزوری Nat Mur, Kali Phos, Baryta Carb (2) طلباء کا سر درد Acid Phos, Nat Mur (3) غم کے بد اثرات Ignatia, (4) تکالیف کا سوچنے سے بڑھنا Acid Phos Oxalic Acid, Hellonias (5) بچوں کے دانتوں کا دیر سے نکلنا Silicea, Calc carb (6) صرف بھونے ہوئے گوشت کی خواہش Tuber, Causticum (7) پیٹ کا اندر کو دھنسا ہونا (برعکس Calc carb) (8) پاخانہ سبز گرم بدبودار Chamomilla پڑپڑ کی آواز کے ساتھ (9) ہاتھ پاؤں کا سرد ہونا Ferrum

Scanned by CamScanner

Bovista, لیکوریا انڈے کی سفیدی جیسا (10) Iod, Kali Phos

Zincum M, جنسی خواہش کا بڑھنا۔ (11) Borax, Ova Testa

Paeonia, Sili- مقعد کا ناسور (12) خصوصاً دودھ پلاتے وقت Platina

(14)Calc Fluor, Symphytum ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑنا (13) cea

Abrotanum,Sili- سوکھا پن (15) Calc Carb , Kali carb ٹی بی

چھاتی (17)Phosphorus, Ferrum Met, خون کی کمی (16) cea

غدودیں (18) Acid Phos, China سے دودھ پلانے سے کمزوری ہونا۔

Colchi- بائی کی دردیں (19) Calc Fluor, Brayta Carb بنا

Phosphorus, سردی سے علامات میں زیادتی (20)۔cum, Ledum

Bry , Sabina, حرکت سے علامات میں زیادتی (21) Calc carb

China,

**معاون** : روٹا، ہیپر سلفر، زنکم مٹ

**طاقت** : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

**نوٹ 1** : کلکیر یافاس میں اگر حیض جلد جلد آئے تو خون حیض سرخ ہوتا ہے اور اگر حیض دیر بعد آئے تو خونِ حیض سیاہ ہوتا ہے۔

2۔ بکثرت حیض زیادہ مقدار میں سیپیا میں بھی پایا جاتا ہے لیکن سیپیا میں خواہش نفسانی کی کمی ہوتی ہے۔ جبکہ کلکیر یافاس میں خواہش نفسانی کی زیادتی ہوتی ہے۔

3۔ کلکیر یافاس میں بائی کی دردیں۔ ہمیشہ موسم کی تبدیلی سے یا سردی سے زیادہ ہوتی ہیں۔

4۔ تکالیف کا سوچنے سے بڑھنا کلکیر یافاس اور ہیلونیاس میں ملتا ہے۔ جبکہ سوچنے سے تکالیف کا کم ہونا کیمفر میں ہوتا ہے۔

5۔ انڈے کی سفیدی جیسا لیکوریا بوریکس میں بھی پایا جاتا ہے لیکن بوریکس میں جنسی خواہش کی کمی ہوتی ہے۔ جبکہ کلکیر یافاس میں جنسی خواہش بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔

Scanned by CamScanner

# کلکیریا فلور (کیلشیم فلورائیڈ)

261

# CALC FLUOR.

کا دانتوں(2) Silicea, Calc Carb,Zincum Met, موتیابند (1)
Carbo پستانوں کے سخت گومڑ (3) Carbo Veg, Merc Sol, ہلنا
(5) Phytolacca, Rhu tox, کمر کا پرانا درد (4) Ani, Conium,
Lil-t رحم کا اپنی جگہ سے گرنا (6) Spongia,Clematis, خصیوں کی سختی
وریدوں (8)Acid Phos کلائی کی پشت پر رسولی (7) ium Tig, Sepia
Aesculus H, Collin- بواسیر (9) Hamamels, Lyco., کے گومڑ
ہڈیوں (11)Bromium,Conium, سخت غدود میں بننا (10) sonia,
Aurum ہڈیوں کے گومڑ (12)Hecla Lava,Conchiolinum کا بڑھنا
Aurum حرکت سے علامات میں کمی (13)Met, Phosphorus, Silicea,
Calc گرمی سے علامات میں کمی (14) Met, Rhus Tox, Kali Sul,
Phos, Calc Carb, Rhus Tox,

**طاقت :** چھوٹی سے اونچی طاقتیں۔

نوٹ(1) : کلکیریا فلور کمر درد میں رسٹاکس سے ملتی ہے۔ کیونکہ اس میں بھی رسٹاکس کی طرح حرکت کے آغاز پر تکلیف بڑھتی ہے۔ اور مسلسل حرکت سے آرام ہوتا ہے۔ (Puls)

(2) کلکیریا فلور کا اثر آہستہ آہستہ ہوتا ہے۔ جب اثر شروع ہوجائے تو باربار دہرانا نہیں چاہیے۔

Scanned by CamScanner

# کلکیریا کارب (چونا)

# CALC CARB

(1) سر پر بکثرت پسینہ خصوصاً سونے کے دوران Silicea, Calc phos,
(2) زکام کا ہونا خصوصاً سرد موسم کی تبدیلی سے Heper., Tuber., (3)
ناک میں ہوڑی (نواسیر) Lemna Min, Silicea, Teucrium,
(4) انڈے کی خواہش Nat Phos, Oleum Ani., (5) مرغن غذاؤں
سے نفرت Puls. Graphites, Sepia, (6) بچوں کا مٹی کھانا Acid
(7) دودھ کا ہضم نہ ہونا Nit, Alumina, Silicea, Aethusa,
(8) بلندی پر چڑھنے سے سانس کا پھولنا Merc Sol, Coca, Calc Ars
(9) دردِ گردہ Sarsaparilla, Berberis Vul, (10) لیکوریا (خصوصاً
چھوٹی لڑکیوں میں) Puls, Sepia, Merc Sol, (11) حمل کا جلد قرار
پانا، Tuber., Nat Mur, Merc Sol, (12) جماع کے بعد کمزوری
(13) Berberis Vul, Kali Carb, Selenium, پتہ کی پتھری،
(14) Berberis Vul, China, ہاتھ پاؤں ٹھنڈے Bell., Ferrum
(15) Met, Nat Carb, اخراجات کھٹی بو والے Heper., Mag
(16) Carb, حیض جلد جلد مقدار میں زیادہ Kali Carb, Ferrum
(17) Met, Bell, حیض سے قبل پستانوں میں تناؤ Lac Caninum,
(18) Conium ہڈیوں کی کمزوری Calc Phos, Silicea, (19) ٹی بی
کا ابتدائی درجہ Kali Carb, Calc Phos, (20) زیادہ مشقت کرنے سے
علامات میں زیادتی ہونا Carbo Ani., Arnica, (21) ٹھنڈے پانی میں
زیادہ دیر تک کام کرنے سے تکالیف کا ہونا Antim Crud, (22) سردی سے
علامات میں زیادتی Rhus Tox, Baryta Carb,

معاون : بیلاڈونا، رسٹاکس، لائیکوپوڈیم، سلیشیا

Scanned by CamScanner

دافع اثر : نائٹرک ایسڈ، نکس وامیکا، کیمفر، چائنا، سلفر، اپی کاک،

دشمن : برائی اونیا

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ : 1 : کلکیریا کارب کو سلفر سے پہلے نہیں دینا چاہیے۔

2 : کلکیریا کارب موٹے مریضوں میں استعمال زیادہ ہوتی ہے۔

3 : کلکیریا کارب کا مریض قبض کی حالت میں بہتری محسوس کرتا ہے۔

## 263 کلوریلم (کلورل ہائیڈریٹ)

## CHLORALUM

(1) کالی کھانسی Pertusin, Bell., Drosera, (2) کیرا (نزلے کا حلق میں گرنا) Nat Carb, Ars Alb, Hydrastis, (3) تنگی تنفس Spongia, Carbo Veg, Mephitis, (4) چھپاکی خصوصاً رات کو Apis, (5) خوفناک خواب Ammonium Mur, Ars Alb, (6) گرمی سے علامات میں زیادتی Puls., Kali Sul,

دافع اثر : ڈیجی ٹیلس، مائکس، امونیا

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

## 264 کلمیٹس (حجلہ عذرا)

## CLEMATIS

(1) دانت کا درد تمباکو نوشی سے بڑھنا Spigelia, Ignatia, (2) دانت کے درد کو ٹھنڈے پانی سے آرام آئے Chimaphila Um., Coffea, (3)

Scanned by CamScanner

پیشاب کرنے کے بعد قطرے ٹپکنا (4) Causticum, Heper., پیشاب کی نالی کا تنگ ہونا (سٹرکچر) (5) Sabal serrulata, Conium, خصیوں کا ورم (6) Rhododendron, Spongia, خصیوں کا اوپر چڑھ جانا (7) Rhododendron, Puls., Thyrodinum, سوزاک کے دب جانے کے بداثرات (8) Medorrhinum, Puls., Thuja, خارش ٹھنڈے پانی میں نہانے سے بڑھے (9) Sulphur, Heper., آتشکی امراض غدودوں کا متورم اور سخت ہونا (10) Phytolacca, Sarsaparilla, Staphi- نئے چاند پر علامات میں زیادتی (11) Iodium, Calc Phos, sagria, Silicea, Lyco.,

**دافع اثر:** برائی اونیا۔ کیمفر۔ رسٹاکس۔ کروٹن ٹگ۔ اناکارڈیم

**طاقت:** چھوٹی طاقتیں

**نوٹ 1:** سوزاک کے دب جانے کے بداثرات میں پہلے پلساٹیلا دینی چاہئے اس کے بعد اگر پلساٹیلا اثر کرنا چھوڑ جائے تو بعد میں کلیمٹس کی ضرورت ہوتی ہے۔

**2:** کلیمٹس جھنگاسوں (رانوں) کے غدودوں میں کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ بغلوں کے غدودوں میں کاربوانیمیلس اور برائٹا کارب زیادہ مفید ہوتی ہیں۔

## 265 کینابس انڈیکا (بھنگ)

## CANNABIS IND

(1) وقت بہت آہستگی سے گذرتا محسوس ہونا، Alumina, Argentum Met., (2) شور برداشت نہ ہو۔ (3) Stramonium, Bell., ذہنی کمزوری (4) Hyoscyamus, Argentum Nit, پاگل پن Bell., (5) Hyoscyamus, شرابی کی بکواس (6) Opium, Bell., اندھیرے

Scanned by CamScanner

خوف سے بدلتا ہوا (7) Stramonium, Calc Carb, Aconite,

مزاج کبھی ہنستا کبھی روتا Bell., غنودگی (8) Platina, Crocus Sat.,

سر کی چوٹی کبھی کھلتی اور کبھی بند ہوتی محسوس ہو (9) Opium, Cocculus,

جماع کے بعد کمر کا درد (10) Carbonium Sul, catalium Sabal serrulata,

خواہش نفسانی کی زیادتی (خصوصاً مردوں میں) (11) Acid Nit, Lachesis,

خوفناک خواب (12) Silicea, Argentum Nit, حرارت (13) Bell.,

عزیزی کی کمی (14) Sepia, Silicea, سیون کے مقام پر سوجن Sepia,

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ 1 : کینابس انڈیکا کی دماغی کمزوری اس طرح ہوتی ہے کہ مریض بات کرتے کرتے بھول جاتا ہے کہ اب اسے کیا کہنا ہے۔ (NAT MUR, ARGENTUM NIT)

2 : کینابس انڈیکا میں سر کی چوٹی کبھی کھلتی اور کبھی بند ہوتی محسوس ہوتی ہے۔ جبکہ کاکولس میں خصوصاً سر کی گدی کبھی کھلتی اور کبھی بند ہوتی محسوس ہوتی ہے۔

## 266 کینابس سٹائیوا (امریکہ کی بھنگ)

## CANNABIS SAT

(1) بینائی میں دھندلا پن ، Phosphorus, Gelsemium, (2) ایسا احساس جیسے دل سے قطرے گر رہے ہیں (Thuja چھاتی سے) (3) پیشاب کی نالی میں جلن Copaiva, Cantharis, (4) پیشاب کی نالی انتہائی ذکی الحس ) (5) خواہش نفسانی کا زور (مردوں و عورتوں میں) Puls., (

(6) سوزاک کا ابتدائی درجہ Cantharis, Copaiva, Aconite, (7) موچوں کے بعد انگلیوں میں سکڑن۔ ( (8) شدید قبض Gelsemium, ) (9) خوفناک خواب Clematis, Thuja, Medorrhinum, Puls.,

Scanned by CamScanner

دافع اثر: کیمفر، مرک سال، لیموں کا جوس

طاقت: چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ 1: پیشاب کی علامات میں کینتھرس میں بار بار پر درد حاجت ہوتی ہے۔ جبکہ کیناس سٹائیوا میں جلن اور ذکی الحسی زیادہ پائی جاتی ہے۔

نوٹ 2: زینہ چڑھنے پر گھٹنا اتر جانا کیناس سٹائیوا ہی کی علامت ہے۔

## 267 کنڈورنگو (کانڈر کا پودا)

## CUNDURANGO

(1) منہ کے کنارے پکے ہوئے Antim Crud, Acid Nit, (2) معدے کا کینسر Orinthogalum, Phosphorus, Bismuth, (3) پستانوں کے درد والے گومڑ Carbo Ani, Conium, (4) کینسر یا السر جس میں جلن دار درد ہونا Phosphorus, Ars Alb, (5) نہ مندمل ہونے والے زخم Silicea, (6) آتشک Heper., Phytolacca, Acid Nit, Conium, CALENDULA

طاقت: چھوٹی طاقتیں

## 268 کنولیریا مجلیس (سوسن وادی)

## CONVALLARIA MAJ

(1) دل کی کمزوری Digitals, Naja, Cratageus,, (2) چلتے وقت سانس پھولنا Digitalis, Cactus G.., (3) معمولی سی محنت سے دھڑکن کا تیز ہونا Spigelia, Cactus G., (4) دل کی تکلیف (بوجہ سگریٹ نوشی) Nux v., Lycopus. (5) قلبی تکالیف کو لیٹنے سے آرام Cactus G. (6) رحم میں درد Lachesis, Lilium Tig, (7) قلبی استسقاء Ars Alb,

(8) Digitalis, نبض تیز اور بے قاعدہ Nat Mur, Kali Carb.

طاقت: مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

نوٹ: کنولیریا میں رحم کی دکھن کے ساتھ قلبی تکالیف ضرور پائی جاتی ہیں۔

(Cimicifuga)

## 269 کوبلٹم (کوبالٹ دھات)

## COBALTUM

(1) سر کا درد آگے جھکنے سے بڑھنا .Bell., Bry (2) جگر اور تلی میں درد China, (3) Chelidonium, کمر کا درد بیٹھنے سے زیادہ ہونا Zincum Met, (4) Argentum Met, Agaricus, ریڑھ کی اعصابی کمزوری Cocculus, (5) Pic Acid, Kali Phos, اخراجِ منی سے کمزوری اور کمر کا درد Usti-lago, Acid Phos, Staphisagria, (6) بغیر ایستادگی کے انزال Lyco., (7) Gelsemium, Graphites, Selenium, نامردی Staphisagria, Lyco., (8) Agnus Cast, شہوانی خواب

طاقت: چھوٹی سے اونچی طاقتیں

## 270 کوپے ویا (کباب چینی)

## COPAIVA

(1) شور و غل سے زیادتی Borax, Acid Nit, (2) ہوا کی نالیوں کا نزلہ بلغم سبزی مائل پیپ جیسی Stannum, Phosphorus, (3) پیشاب درد سے اور قطرہ قطرہ آئے Sarsaparilla, Cantharis, (4) مثانے کا نزلہ Cannabis Sat, Gel- (5) Puls., Lyco., سوزاک کا ابتدائی درجہ

Apis, Puls.,چھپاکی(6) semium,

دافع اثر : مرک کار، بیلاڈونا

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : کوپے ویا کی پیشاب کی علامات کینتھرس سے ملتی ہیں۔ لیکن کینتھرس میں زیادہ شدت پائی جاتی ہے۔

## 271 کوریلم ریوبرم (مونگا)

## CORALLIUM RUB

(1)کالی کھانسی (2) Pertussin, Drosera, دم گھٹنے والی کھانسی Ipecac (3) کیرا گرنا , Coccus Cacti, (4) Ars Alb, Nat Ars, نزلہ زکام (5) Hydrastis, Cistus, Ars Alb, کے ساتھ ناک میں ہوا ٹھنڈی محسوس کرنا سردی سے علامات میں زیادتی Ars Alb, Cistus,

معاون : سلفر

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ : ڈروسیرا کی کھانسی تر ہوتی ہے جبکہ کوریلم ریوبرم میں خشک کھانسی ہوتی ہے۔

## 272 کوکا

## COCA

(1)اندھیرے اور تنہائی کی خواہش (Stramonium برعکس)(2) سر کا درد خصوصاً پہاڑوں پر چڑھنے سے Sulphur, Bry., (3) آواز کا بیٹھنا Argentum Nit, Calc Carb, (4) اونچائی پر چڑھتے وقت دم پھولنا Ars Alb, Calc Carb, (5)مٹھائیوں کی خواہش Argentum Nit,

Scanned by CamScanner

Staphisagria, شراب و تمباکو کی خواہش (6) Carbo Veg, (7) ذیابیطس کے ساتھ نامردی Acid Phos, Moschus, Helonias,

(8) سردی سے علامات میں زیادتی Kali Carb, Calc Carb,

دافع اثر : جلسی میم

طاقت : چھوٹی طاقتیں

## 273 کوکس کیکٹائی (کھٹمل)

## COCUS CACTI

(1) درد سر لیٹنے سے زیادہ ہونا Carbo Veg, Bell., (2) آنکھوں میں کسی چیز کا پڑنا Senega, (3) کھانسی جس میں سفید تار دار بلغم خارج ہونا Aconite, Ipecac, Antim (4) ہوا کی نالی میں بلغم کا اجتماع Phosphorus, (5) کھانسی کا برش یا مسواک کرنے سے بڑھنا Tart, (6) Staphisagria, کالی کھانسی کے آخر میں بلغم خارج ہونا Drosera, (7) پیاس کی زیادتی Phos-phorus, Cantharis, (8) پیشاب کرنے کے دوران جلن Canna-bis sat., Cantharis, (9) پیشاب میں خون اور سرخ رسوب Sepia, (10) Lyco., گردہ کی پتھری Lyco., Sarsaparilla, (11) خونِ حیض زیادہ اور سیاہ منجمد ٹکڑوں میں آئے Crocus Sativ, Sabina, (12) گرمی سے علامات میں زیادتی Iodium, Senega, (13) لیکن دانتوں کا درد ٹھنڈی چیزوں سے بڑھنا Antim Crud, Staphisagria,

طاقت : چھوٹی طاقتیں

نوٹ 1 : کافیا کے مریض کو ٹھنڈی چیزوں سے دانتوں کو آرام آتا ہے۔ جبکہ باقی جسمانی علامات سردی سے بڑھتی ہیں۔ اور گرمی سے کم ہوتی ہیں۔ لیکن کوکس کیکٹائی

Scanned by CamScanner

کافیا کے برعکس بہت سی علامت گرمی سے بڑھتی ہیں۔ لیکن دانت ٹھنڈی چیزوں سے ذکی الحس ہوتے ہیں۔

نمبر 2 : کوکس کیکٹائی کی بلغم سفید لیس دار ہوتی ہے۔ جبکہ کالی بائی کی بلغم زردی مائل لیسدار ہوتی ہے۔

## 274 کوکولس (سیپ)

## COCCULUS

(1) وقت تیزی سے گزرتا محسوس ہونا۔ Theridion, (2) سر کی گدی میں بند ہونے اور کھلنے کا احساس Cannabis Ind (3) چکر متلی و قے کے ساتھ Petroleum, Ferrum Met, (4) چکر خصوصاً موٹر گاڑی یا کشتی کی سواری کے دوران Conium, Bry., (5) ذائقہ کیسلا Rhus Tox, Cuprum Met, (6) غذا کی خوشبو سے نفرت Colchicum, Puls., (7) اپھارہ Colchicum, China, (8) معدہ میں خالی پن کا احساس Hydrastis, Sepia, (9) ہرنیا Nux v., Lyco., (10) گردن کے پٹھوں کی کمزوری Pic Acid, Gelsemium, (11) ہاتھ پاؤں کا سن ہونا Phos-phorus, Lyco., (12) گھٹنوں میں کڑکن کی آوازیں Sepia, Causti-cum, (13) حیض کے دوران شدید کمزوری Carbo Ani, Ammo-nium Carb, (14) فالجی کمزوری Phosphorus, Gelsemium, (15) زیادہ دیر جاگتے رہنے کے بد اثرات Nux V, Acid Nit, (16) حرکت سے علامات میں زیادتی Bry., Gelsemium, Conium

دافع اثر : نکس وامیکا، کمفر، کیمومیلا، کیوپرم، اگنیشیا،

دشمن : کافیا

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ 1 : حیض کے دوران شدید کمزوری میں کاربو اینی میلس میں کمزوری بکثرت حیض کی وجہ سے ہوتی ہے۔ جبکہ کاکولس میں نقاہت عمومی طور پر پائی جاتی ہے۔

2 : کوکولس میں سر کی گدی میں کھلنے اور بند ہونے کا احساس ہوتا ہے۔ جبکہ کینابس انڈیکا میں خصوصاً سر کی چوٹی میں کھلنے اور بند ہونے کا احساس ہوتا ہے۔

3 : کوکولس میں سر کا درد اور چکر حرکت سے بڑھنا برائی اونیا کے مشابہ ہے۔ لیکن برائی اونیا میں سر کے درد سے پہلے اکثر پیٹ میں درد ہوتی ہے۔ جبکہ کوکولس میں سر درد کے ساتھ کمزوری یا خالی پن کا احساس پایا جاتا ہے۔

## 275 کولسٹرینم (کولسٹرین)

## CHOLESTERINUM

(1) جگر کا کینسر Hydrastis, Phosphorus, (2) پتے کی پتھریاں Chi-
na, Berberis Vul., Chelidonium, (3) یرقان Carduus
Mar, Chelidonium, (4) کولسٹرول کی زیادتی Arnica, Phos-
phorus, PULS

طاقت : چھوٹی طاقتیں

## 276 کونیم (شوگران)

## CONIUM

(1) حافظہ کی کمزوری Acid Phos, Ambra G., (2) لاپروائی Acid
Phos, Nat Mur, (3) حرام مغز کا فالج Gelsem., Kali phos,
(4) Cocculus, خوف اکیلے ہونے کا تاہم سوسائٹی سے بھی نفرت ہو ly co

Scanned by CamScanner

Kali Carb, (5) چکر خصوصاً لیٹنے پر Lachesis, (6) آنکھوں کو
روشنی ناقابلِ برداشت Argent Nit, Graphites, (7) آنکھیں بند کرنے
پر پسینہ آئے (Sambucus Nig برعکس) (8) آنکھ کے قرینہ میں نوکدار
پھنسیاں بنا Ratanhia (9) پیشاب کا رک رک کر آنا Gelsem, Puls.,
Clèmatis, (10) عورتوں کو دیکھنے پر مذی کا اخراج ہونا Phosphorus,
(11) کثرتِ جماع کے بد اثرات Acid Phos, Staphisagria, Nat
Mur, (12) پراسٹیٹ گلینڈز کا بڑھنا Baryta Carb, Puls., Sabal
Serrulata (13) جماع کے دوران ایستادگی کا ختم ہونا Acid phos, (14)
مجردوں، رنڈووں اور بیواؤں کی جملہ تکالیف Platina, Pic Acid, (15)
پاخانہ کے بعد کمزوری کا احساس Acid Nit, Phosphorus, (16)
پستانوں کا سوکھا پن Sabal Serrulata, Iodium, (17) پستانوں کا
بڑھنا Chimaphila, Calc Carb, Iodium, (18) حیض سے قبل
پستانوں میں تناؤ Lac Caninum, Calc Carb, (19) حیض دیر سے اور
مقدار میں کم Puls., Sepia, Graphites, (20) حیض کا رک جانا (بوجہ
ٹھنڈے پانی میں ہاتھ ڈالنے سے Lac Deflo., (21) چوٹوں والی جگہ کا سخت
ہونا Calc Fluor, (22) فالج کا نیچے سے اوپر کو جانا Manganum,
Hydrocyanic Acid, (23) کینسر کا رجحان Carbo Ani, Phyto-
lacca, Phosphorus, (24) اعضاء کا سن ہونا- Platina, Cocculus,
(25) سردی سے علامات میں زیادتی Graphites, Calc Fluor,
Kali Carb,

معاون: سلیشیا، برائیٹا میور، فاسفورس

دافع اثر: کافیا، ڈلکامارا۔ نائٹرک ایسڈ

دشمن: سورائینم

Scanned by CamScanner

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ نمبر 1 : کونیم میں آئیوڈیم کی طرح پستانوں کا بڑھنا اور سکڑنا دونوں پائے جاتے ہیں-(Chimaphila Um)

نمبر 2 : اگر چوٹ والی جگہ پر غدود یا رسولی بن جائے یا غدود میں کینسر کا رجحان پایا جائے تو کونیم سے بڑھ کر کوئی دوا نہیں۔

نمبر 3 : کونیم کی علامات زیادہ تر بوڑھوں میں یا رنڈوؤں میں پائی جاتی ہیں۔

نمبر 4 : کونیم میں آنکھیں بند کرتے ہی پسینہ آجاتا ہے جبکہ سموکس نائیگرا میں صرف جاگنے کی حالت میں ہی پسینہ آتا ہے۔

## 277 کیپسیکم (سرخ مرچ)

## CAPSICUM

(1) غصیلہ Acid Phos, Nat Mur, (2) گھر کی یاد Acid Phos,

Carbo Ani, (3) کانوں کی پچھلی ہڈی کا گلنا. Aurum

Met, (4) چہرہ سرخ Apis., Bell., (5) سانس بدبودار-San

Ars Alb, (6)guinaria, حلق میں جلن اور سکڑن نگلنے سے زیادتی, Ignatia

(7) پانی پینے کے فوراً بعد لرزہ Ars Alb, Eupatorium Perf,

China, (8) شراب یا محرک اشیاء کی خواہش Sulphur, Lachesis,

Ars Alb, (9) کھانسے وقت دور کے اعضاء میں درد ہونا Dioscorea,

Bryonia, (10) پاخانے کے فوراً بعد پیاس کا لگنا China, (11) پیچش

Ars Alb, Merc Sol, (12) ملیریا بخار China, Chaninum Ars,

(13) ملیریا بخار میں جاڑا پیٹھ سے شروع ہونا- Nux Vomica,

Eupatorium Perf, (14) سن یاس کی تکالیف-Lach Sanguinaria,

Scanned by CamScanner

خصوصاً موٹے Sepia, Silicea, حرارت عزیزی کی کمی (15) esis,

اشخاص میں (16) تمام بلغمی جھلیوں میں جلن کا احساس Sulphur, (17) شراب

چھوڑنے کے بعد کے بد اثرات Calc Ars, Ars Alb, Carbonium

Plumbum, Rhus جلن جسے ٹھنڈے پانی سے زیادتی ہو (18) Sul,

Psorinum, China, کھلی ہوا سے نفرت (19) Tox, Ars Alb,

دافع اثر: کیلیڈیم، کیمفر، سائنا، سلفیورک ایسڈ، چائنا

طاقت: چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ: کیپسیکم کی جلن بھی آرسنیکم البم کی طرح ٹھنڈے پانی سے بڑھتی ہے۔۔لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ کیپسیکم میں جلن والی جگہ پر مرچوں کا احساس ہوتا ہے۔

2: ایسڈ فاس اور کیپسیکم دونوں میں گھر کی یاد ستاتی ہے۔ لیکن کیپسیکم میں چہرہ سرخ ہوتا ہے۔ جبکہ ایسڈ فاس میں چہرہ پیلا پایا جاتا ہے۔

## 278 کیڈمیئم سلف (کیڈمک سلفیٹ)

## CADMIUM SUL

Teucrium, Phosphorus, Calc Carb, نواسیر (1)

متلی (3) Ammonium Phos, Causticum, لقوہ (2) Conium,

Carbo- کینسر کا رجحان (4) Ars Alb, Phosphorus, وسیاہ قے آنا

Crotalus H., Ars زرد بخار (5) nium Sul, Carcinosin

Carbo Veg, ٹھنڈا جسم برف کی طرح (6) Alb, Carbo Veg,

Phosphorus, معدے کا کینسر (7) Camphor, Ornithogalum,

Merc Sol, Ars پاخانہ بدبودار سیاہ (8) Ars Alb, Ornithogalum

Acid Mur, Phosphorus, Ars Alb, انتہائی کمزوری (9) Alb,

آگ کے (11) Opium, Lachesis, نیند آتے ہی سانس کا رکنا (10)

Scanned by CamScanner

نزدیک بھی سردی کا لگنا Lac Deflo, (12) حرکت سے علامات میں زیادتی
Sulphur, Bry.

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ : کیڈمیم سلف کی علامات برائی اونیا اور آرسینکم البم کی علامات سے ملتی جلتی ہیں

## 279 کیکٹس گرینڈ (نائٹ بلومنگ)

## CACTUS GRAND

(1) تنہائی کی خواہش Aurum Met, Nat Mur, Gelsemium,
(2) موت کا خوف اور مرض لاعلاج سمجھنا Aconite, Ars Alb, (3) سر کی
چوٹی میں بھاری پن جسے دبانے سے آرام آئے Menyanthes, (4) درد سر
خصوصاً کھانے کا وقت گذر جانے کے بعد Lyco., Cistus, (5) سیڑھیاں
چڑھنے سے سانس کا پھولنا Ars Alb, Calc Carb, Coca, (6) قلب
(دل) کو ایسا احساس جسے لوہے کے شکنجے میں جکڑا ہوا ہے Lilium Tig, Iodium, (7)
دل میں سوئیاں چبھنے جیسا درد Naja, Spigelia, Kalmia, (8) ہاتھ پاؤں
برف کی طرح سرد Lachesis, Kali Carb, Aurum Met, (9)
بائیں بازو کا سن ہونا Spigelia, Rhus Tox, (10) حیض کا لیٹنے سے رک
جانا Lilium Tig, Causticum, (11) بکثرت تمباکو پینے سے دل کے
امراض Ars Alb, (12) نوبتی امراض Nux V., Convallaria,
Kali Carb, Carbo (13) خوفناک خواب Cedron , China,
Kalmia, Spigelia, Cimicifuga, (14) بائی کی دردیں Veg.
(15) دل کی تکالیف کے ساتھ جریان خون کی علامت Phosphorus, Lachesis,
(16) مختلف اعضاء کے سکڑنے کا احساس Lachesis, Mag Phos,
(17) گیارہ بجے دن یا رات کو تکالیف میں زیادتی ( Rhus Tox, (

(18) بائیں طرف لیٹنے سے علامات میں زیادتی Naja, Nat Mur, Lachesis, Spigelia.

دافع اثر: ایکونائٹ، چائنا، کیمفر

طاقت: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

## 280 کیلیڈیم (امریکہ کا شلجم)

## CALADIUM

(1) شوروغل سے ذکی الحسی Gelsem, Lyco., (2) سر کا درد (بوجہ تمباکو
نوشی) Ignatia, Nat Ars, (3) بکثرت ڈکاریں Argentum Nit,
Carbo Veg, Lyco., (4) نامردی Lyco., Conium, Phos-
phorus, (5) ایستادگی (نیم خوابی کی حالت میں) لیکن جاگنے پر ختم
(   ) (6) حالت جماع عضو کا ڈھیلا پن Graphites,
Acid Phos, (7) لیکن خواہش نفسانی کی زیادتی Lyco., Phosphorus,
Conium, (8) زنانہ آلاتِ تناسل کی خارش kreosote, Ambra G
(9) آلاتِ تناسل پر ٹھنڈا پسینہ Carbo Veg, (10) تمباکو نوشی کی
عادت چھڑاتی ہے Tabacum, Staphisagria (11) پسینہ کا میٹھا ہونا
Thuja, (12) حرکت سے علامات میں زیادتی Selenium, Gelsem,

معاون: نائٹرک ایسڈ

دافع اثر: مرک سال، کاربو ویج، کیپسیکم، اگنیشیا، ہائیوسمس، کیمفر

دشمن: آرم ٹرائفلم

طاقت: چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ: جماع کے دوران عضو کا ڈھیلا ہونا ایسڈ فاس اور گریفائٹس میں بھی پایا جاتا

Scanned by CamScanner

ہے۔ لیکن ایسڈ فاس میں خواہش نفسانی کی زیادتی ہوتی ہے۔ جبکہ گریفائٹس میں جماع سے نفرت ہوتی ہے۔

## 281 کیلنڈولا (گل اشرفی)

## CALENDULA

(1) بہرہ پن خصوصاً مرطوب موسم میں Manganum, (2) دانت اکھاڑنے کا جریانِ خون نہ رکے Trillium, Phosphorus, Arnica, (3) ہر قسم کے زخموں کیلئے (4)Pyrogenium, Echinacea, زخموں کا گلنا سڑنا (5) Ars Alb, Lachesis, Pyrogenium, آگ سے جلنا Echinacea, سمی کیفیتیں (6) Carbolic Acid, Cantharis, Psorinum, Heper., سردی سے علامات میں زیادتی (7) Pyrogenium, Silicea,

معاون: ہیپر سلفر

دافع اثر: چیلیڈونیم، ریوم، آرنیکا

دشمن: کیمفر

طاقت: چھوٹی طاقتیں

نوٹ 1: کیلنڈولا مدر ٹنکچر کو زخموں کے لئے بیرونی استعمال کیا جاتا ہے۔

2: کیلنڈولا کا زخموں میں استعمال اندرونی اور بیرونی دونوں طرح سے مفید ہوتا ہے۔

## 282 کیمفر (کافور)

## CAMPHORA

(1) بے حد پریشانی Verat Alb, Carbo veg, Ars Alb, (2) سکتہ

Platina, Opium, (3) درد کے متعلق سوچنے سے درد کا غائب ہو جانا
Helleborus, (Calc Phos برعکس) (4) زکام کی ابتدائی حالت
Aconite, (5) چہرہ زرد نیلا ٹھنڈا سا Cuprum Met, Verat Alb,
(6) تنگی تنفس Carbo Veg, Ars Alb, (7) دل کی کمزوری Ars
Alb, Carbo Veg, (8) پیشاب کی مقدار میں کمی Cantharis,
Opium, Apis, (9) خواہش نفسانی کا بڑھنا (مرد و عورت) Cantharis,
Phosphorus, (10) جسم کا برف کی طرح ٹھنڈا ہونا۔ لیکن کپڑا اوڑھنا
برداشت نہ ہو Secale Corr, (11) کسی صدمہ یا آپریشن کے بعد ٹمپریچر کا
گرنا Strontium Carb, Carbo Veg, (12) قوت حیات کی
کمزوری Crataegus, Carbo Veg, (13) شدید نقاہت (مردنی) جسم
کا ٹھنڈا ہونا Carbo Veg, Verat Alb, (14) ہیضہ Verat Alb, Cu-
prum M., Ars Alb, (15) سردی، ٹھرے جسم کو گرم کرتی ہے۔ Psori-
num (16) سرد ہوا سے علامات میں زیادتی Silicea, Psorinum,

## معاون: کینتھرس

دافع اثر: ڈلکامارہ۔ اوپیم، فاسفورس۔ کنتھیرس

دشمن: کالی نٹ

طاقت: مدر ٹنکچر سے درمیانی طاقتیں

نوٹ 1 (i): ہیضہ کے بعد شدید نقاہت میں کیمفر کے علاوہ ویریٹرم البم اور کیوپرم مٹ بھی دوائیں ہوتی ہیں۔ لیکن کیمفر میں شدید نقاہت (مردنی) کے ساتھ بغیر درد کے دست یا قطعی دست نہیں ہوتے۔ جبکہ ویریٹرم البم کی مردنی دستوں کی مقدار میں زیادتی کی وجہ سے ہوتی ہے۔

(ii): ان دونوں دواؤں میں جسم برف کی طرح ٹھنڈا ہوتا ہے۔ لیکن ویریٹرم البم میں

Scanned by CamScanner

پیشانی پر خصوصاً ٹھنڈا پسینہ آتا ہے۔

2: اگر ہیضہ کے ساتھ معدہ اور ہاتھ پاؤں میں اینٹھن ہو تو کیمفر کے ساتھ کیو پرم مٹ دوا ہوتی ہے۔

3: کیمفر تمام نباتاتی ادویات اور سادہ دھاتوں کا اثر زائل کرتی ہے۔

## 283 کیمو ملا (گل بابونہ)

## CHAMOMILLA

(1) چڑچڑاپن Staphisagria, Antim Crud, (2) بچوں میں مختلف چیزوں کی خواہش لیکن ملنے پر رد کر دینا Kreosote, Staphisagria, (3) بے صبری (4) Colocynthis, Nux Vomica, Heper., بے چینی Rhus Tox, Aconite, (5) غصیلہ، غصے کے بد اثرات Staphisagria, Colocynthis, (6) ایک گال سرخ اور دوسرا پیلا Moschus, Cina, (7) ڈکاریں گندی بو والی Carbo Veg, Asafoetida, (8) بچوں میں دانت نکلتے وقت کی تکلیف Calc Phos, Rheum, Calc Carb, (9) خشک کھانسی (نیند کے دوران) Acid Nit, Rhus Tox, (10) قہوہ اور گرم چیزوں سے نفرت Phosphorus, Calc Carb, (11) پاخانہ سبز گرم سڑے ہوئے انڈوں جیسا Ars Alb, Psorinum, (12) ذکی الحس Silicea, Coffea, Bell., (13) دردیں ناقابل برداشت Coffea, Aconite, (14) دردوں کے ساتھ اعضاء کا سن ہونا Bell., (15) حیض کا شدید درد کے ساتھ آنا Conium, Rhus Tox, (16) وجع المفاصل کی شدید درد جو مریض کو رات کے وقت چلنے پر مجبور کر دے Calc Phos, (17) پاؤں کی جلن رات کے وقت ہونا Agaricus, Rhus Tox, (18) گرمی سے علامات Medorrhinum, Sulphur, Puls;

Scanned by CamScanner

حرکت سے علامات میں آرام کا بڑھنا (19) Secale Corr, Puls.,
Rhus Tox, Kali Sul,

معاون : بیلاڈونا۔ مگنیشیا کارب

دافع اثر : ایکونائٹ، کیمفر، کالوسنتھس، نکس وامیکا، اگنیشیا، پلسٹیلا

دشمن : زنکم مٹ

طاقت : چھوٹی سے درمیانی طاقتیں

نوٹ 1 : پلساٹیلا میں بھی کیمومیلا کی طرح دردوں کو گرمی سے زیادتی ہوتی ہے۔ لیکن پلساٹیلا میں سردی سے آرام آتا ہے۔ جبکہ کیمومیلا میں سردی سے آرام نہیں آتا

2 : قہوہ کے عادی مریضوں میں کیمومیلا زیادہ مفید ہوتی ہے۔

3 : کیمومیلا نرم مزاج یا صبر کرنے والے مریضوں کی دوا نہیں یا پھر ایسے مریض جو قبض میں مبتلا رہتے ہوں۔

4 : شیرخوار بچوں کی تکالیف جو اٹھا کر لیے پھرنے سے آرام محسوس کریں۔ کیمومیلا سے درست ہوتے ہیں۔( BZY برعکس )

## 284 کینتھرس (تیلنی مکھی)

## CANTHARIS

(1) چیزوں کا زرد دکھائی دینا .Cina, Crotalus H (2) گرم غذا کھانے سے حلق کا جل جانا .Apis (3) حلق میں جلن کا احساس Capsicum, Merc Corr, (4) قہوہ پینے سے تکلیف کا بڑھنا Thuja, Causticum, (5) مثانہ میں مڑور، اینٹھن Merc Corr, Sarsaparilla, (6) پیشاب کا بار بار جلن دار درد کے ساتھ تھوڑا تھوڑا آنا Apis, Sarsaparilla, (7) خون ملا

پیشاب Sarsaparilla, Terebinthina, (8) منی کا خون ملا ہونا
Merc Sol, Sarsaparilla, (9) خواہش نفسانی کی زیادتی (مرد و
عورت) Acid Pic, Staphisagria, Phosphorus, (10) جنسی
خواہش کا زور اور پر درد ایستادگی Cannabis Ind, Anantheurm,
Pic Acid, (11) گردہ کی پتھری Sarsaparilla, Berberis Vul,
(12) پلاسینٹا (آنول) کا رک جانا Puls., Secale Corr, Sepia,
(13) خونی پیچش Merc Sol, Capsicum, Ars Alb, (14) جلد پر
جلن دار آبلے Rhus Tox, Antim Crud, (15) سرخبادہ Bell.,
Apis, (16) جلن Capsicum, Sulphur, Apis, (17) سوزاک
Medorrhinum, Puls., Cannabis Sativ, (18) پیٹ میں
سے مردے بچے کو باہر نکالتی ہے۔ Secale Corr, (19) جلنے کا زخم CAUSTICUM URTICALI

معاون : کیمفر

دافع اثر : ایکونائٹ، ایپس، پلساٹیلا، کالی نٹ، ریوم

دشمن : کافیا

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ 1 : کینتھیرس کی علامات ایپس سے ملتی ہیں۔ لیکن ایپس میں سوجن نمایاں ہوتی ہے۔ جبکہ کینتھیرس میں چھالوں کا زور نمایاں ہوتا ہے۔

2 : آلاتِ بول میں کینتھیرس میں شدید جلن ہوتی ہے۔ مگر ایپس میں شدید ڈنگ لگنے جیسے درد ہوتے ہیں۔

3 : ایپس کا مریض اتنا بے قرار اور بے چین نہیں ہوتا جتنا کینتھیرس کا مریض بے قرار اور بے آرام ہوتا ہے۔

Scanned by CamScanner

## 285 کیوپرم آرسنک (آرسینٹ آف کاپر)

## CUPRUM ARS

(1) ہچکی Hydrocyanic Acid, Nux Vomica, (2) پیشاب میں لسن جیسی بو آئے (3) Urea, (4) پیشاب میں سمیت کا چڑھنا (5) پیشاب کا وزن متناسبہ کا بڑھ جانا Acid Benz, Colchicum, (5) فوطوں پر بکثرت پسینہ آئے Camphor, Ars (6) ہیضہ Lyco., Thuja, (7) اینٹھن Alb, (8) جلد برف کی طرح سرد Cuprum Met, Hydro-cyanic Acid, Ars Alb, Camphor, (9) گردوں کی افعالی خرابی Colchicum, (10) حرکت سے علامات میں زیادتی Zingiber, Apis, Apis,

طاقت: چھوٹی طاقتیں

## 286 کیوپرم مٹ (تانبہ)

## CUPRUM MET

(1) پریشانی Verat Alb, Camphor, Strychninum, (2) مرگی Cicuta, Casticum, Calc Ars, (4) چہرہ و ہونٹوں کا نیلگوں مائل Verat Alb, (5) چہرہ برف کی طرح ٹھنڈا Camphor, Opium, Cocculus, (6) ذائقہ کسیلا (تانبے جیسا) Camphor, Carbo Veg, Nux Vomica, Ipecac, (7) متلی و تشنج سے قے Nat Carb, Puls., Phosphorus, (8) قے کو ٹھنڈے پانی سے آرام Verat Alb, Lauroceras, (9) مائع چیز کو نگلتے وقت حلق میں گڑگڑاہٹ ہونا Hydro-cyanic Acid, Carbo Veg, (10) کھانسی تنگی تنفس کے ساتھ

Scanned by CamScanner

Causti- کھانسی کو ٹھنڈے پانی سے آرام ہو (11) Ars Alb, Ipecac
Cicuta, Mag Phos, ہچکی (12)(برعکس Spongia, )cum,
(13)ہیضہ Hydrocyanic Acid, Verat Alb, (14) قولنجی درد
(15)Colocynthis, Mag Phos, Cuprum Ars, تشنج جو
ہاتھوں یا پاؤں کی انگلیوں سے شروع ہو ,.Mag Phos, Oentho Cro
(16) جلد برف جیسی ٹھنڈی Camphor, Verat Alb, Carbo
(17) Veg, تشنج ہونا جلدی دانوں کے دب جانے کی وجہ سے Apis,
(18) پنڈلیوں کی اینٹھن (کڑلیں) درد کرنا Antim Tart, Zincum Met,
Colocynthis, Rhus Tox, Mag Phos,

معاون : کلکیر یا کارب

دافع اثر : کیمفر، بیلاڈونا، سائکوٹا، ہیپر سلفر، نکس وامیکا، کونیم

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں۔

نوٹ(i) کیوپرم مٹ میں مرگی کا دورہ ہاتھوں پاؤں کی انگلیوں سے شروع ہوتا ہے۔ اور دورہ کے دوران انگوٹھے ہتھیلیوں سے مل جاتے ہیں۔ اور ہاتھ کی مٹھیاں شدت کے ساتھ بند ہو جاتی ہیں۔

(ii) کیوپرم میں مرگی کے دورے سے پہلے شعلہ گھٹنوں سے شروع ہو کر اوپر کو جاتا ہے۔

(iii) جبکہ کلکیر یا آرسینک میں مرگی سے پہلے شعلہ دل سے اٹھتا ہے۔

(iv) اسی طرح انڈیگو میں مرگی سے پہلے شعلہ پیٹ سے سر کی طرف جاتا ہے۔

## 287 گرنڈیلیا

## GRINDELIA

(1) کھانسی کے ساتھ تنگی تنفس Kali Carb, Spongia, (2) دل اور

پھیپھڑوں کی خرابی Laurocerasus, Kali Carb, (3) تلی کا بڑھ جانا Caladium, شرمگاہ کی کھجلی (4) Ceanothus, Opium, (6) Opium, Lachesis, نیند کے دوران دم گھٹنا (5) Ambra G., نیند کے دوران جھٹکے آنا (7) Cuprum Met, Zincum M., زخم سے جلد کا بینگنی رنگ کا ہو جانا Lachesis, Ars Alb,

طاقت: مدر ٹنکچر سے چھوٹی طاقتیں

## 288 گریشی اولا

## GRATIOLA

(1) سر کی طرف خون کا بہاؤ ہونا Glonoin, Bell, Phosphorus, (2) شکم میں ٹھنڈے پن کا احساس Ambra G., Verat Alb, (3) شکم میں گڑگڑاہٹ Podo., Croton Tig, Aloe, (4) زیادہ مقدار میں پانی پینے کے بد اثرات Ferrum Ars, Aloe, (5) عورتوں میں خواہش نفسانی کا بڑھنا Phosphorus, Calc Phos, Platina (6) حیض جلد جلد مقدار میں زیادہ Calc Phos, Ambra G., Platina, (7) سبز جھاگ دار دست پچکاری کی طرح نکلیں Elaterium, Podo., Croton Tig, (8) مقعد کی سرخی Aloe, Sulphur, (9) موسم گرما میں علامات میں زیادتی Gambogia, Oleander

دافع اثر: کاسیکم، بیلاڈونا، یوفوربیئم

طاقت: چھوٹی طاقتیں

نوٹ: گریشی اولا کی بہت سی علامات ایلوز سے ملتی ہیں مگر اس میں ایلوز کی طرح بواسیر کی علامت نہیں ہوتی ہے۔

Scanned by CamScanner

# 289 گریفائٹس (پنسل کا سرمہ)

# GRAPHITES

(1) درد ناک موسیقی سے رونا آجائے Nat Carb, Kreosote, Thuja
(2) غمگینی اور مایوسی Psorinum, Acid Phos, Sepia, (3) بزدلی
Euphrasia, (4) آنکھوں کو روشنی برداشت نہ ہونا Silicea, Lyco.,
Bell., Opium, Sepia, (5) سونگھنے کی حس کا تیز ہو جانا Heper.,
(6) کانوں کے پیچھے شگاف اور گلنا (7) Aurum Met, Capsicum,
شوروغل میں بہتر سنائی دینا Acid Nit, (8) خوشبو ناقابل برداشت Nux V.,
Merc Sol, Puls., Carbonum (9) ذائقہ کڑوا Phosphorus,
(10) گوشت سے نفرت Sul, (11) Puls., Petroleum, Sepia, میٹھی
چیزوں سے متلی (12) Ipecac, Argentum Nit, مباشرت سے نفرت
(مرد و عورت) (13) Psorinum, Nat Mur, Sepia, حیض کا دیر میں
اور مقدار میں کم آنا (14) Puls, Conium, Sepia, حیض سے پہلے اور
بعد میں لیکوریا کی زیادتی Kreosote, Calc Carb, Bovista,
(15) ماہواری کے دوران آواز کی خرابی Spongia, Calc Carb,
(16) مقعد کا شگاف Sulphur, Acid Nit, (17) بھورے رنگ کے دست
Sulphur, Sepia, قبض (18) Merc Sol, Argentum Nit,
Silicea, Antim (19) ناخنوں کا موٹا اور ٹیڑھے ہونا Nat Mur,
(20) جلدی اخراجات شہد کی طرح لیس دار ( Crud,
(21)(
معمولی سی چوٹ کا پک جانا Sulphur, Heper, (22) زخموں کا مندمل نہ
ہونا Silicea, Acid Nit, Heper, (23) غدود یں بڑھنا Baryta
Mezereum, اگزیما (24) Carb, Silicea, Bromium,

Scanned by CamScanner

Ars iod, Psorinum, چنبل (25) Psorinum, Calc Sul,
(27) Puls., Calc Carb, موٹاپا آنے کا رجحان (26) Kali Sul,
تمام اخراجات بدبودار (28) Ars Alb, Psorinum, خوفناک خواب
(29) Antim Crud, Nat mur, Silicea, سردی سے علامات میں
زیادتی Causticum, Heper., Psorinum,

معاون : کالیئم، ہیپر سلفر، لائیکو پوڈیئم، فیرم مٹ

دافع اثر : ایکونائٹ، آرسنکم البم، نکس وامیکا

طاقت : چھوٹی سے اونچی طاقتیں

نوٹ۔1 : گریفائٹس کی بہت سی علامات کلکیریا کارب سے ملتی ہیں لیکن گریفائٹس میں حیض قلیل ہوتے ہیں۔ جبکہ کلکیریا کارب میں حیض زیادہ اور جلد جلد آتے ہیں۔

2 : گریفائٹس پلساٹیلا کے بھی قریب آتا ہے۔ لیکن پلساٹیلا میں دودھ سے تکلیف بڑھتی ہے۔ جبکہ گریفائٹس میں دودھ سے آرام ہوتا ہے۔ (ARSALB, APIS)

3 : پلسٹیلا کی جو علامات سن بلوغت میں ہوتی ہیں۔ گریفائٹس کی وہی علامات سن یاس میں ملتی ہیں۔ (SEPIA)

## 290 گلونائن (نائٹروگلیسرین)

## GLONOIN

(1) غشی کھا کر گرنا Opium, Laurocerasus, Ammon Custi-
cum, (2) سر بہت بڑا محسوس ہونا (3) Argentum Nit, Bovista,
دیکھے بھالے راستے بھول جانا (4) Nux Mos, Petroleum, بلڈ پریشر کا
بڑھنا (5) Nat Mur, Bell., Aurum Met, سر درد کا دھوپ یا گرمی
سے بڑھنا (6) Bell., Nat Mur, Nat Carb, سن سٹروک Nat

